


**گرھن**۔ زمین کا سورج چندرماں کے ساتھ ہونے کو گرہن کہا جاتا ہے۔ سورج گرہن تب منعقد ہوتا ہے جب سورج تھوڑے حصہ میں یا پورے طور پر چندرماں سے ڈھک جاتا ہے۔ عام طور پر سورج گرہن تین قسم کے ہوتے ہیں۔

(۱) سروگراس مکمل سورج گرہن
(۲) کنکن شکل سورج گرہن
(۳) کھنڈ سورج گرہن

یہ تینوں گرہنوں کے تفصیل حالات اس طرح سے ہوتے ہیں۔ خیال رہے کہ سورج گرہن ہمیشہ اماوس کو ہی لگتا ہے۔ جبکہ چندر گرہن پورنماشی کو ہی لگتا ہے۔

**(۱) کھگراس (مکمل) سورج گرہن۔** اماوس کے روز جب چندرماں ٹھیک راہو یا کیتو کے پوائنٹ (angle) پر ہو اور چندرماں زمین کے بہت زیادہ نزدیک اور سورج زمین سے زیادہ سے زیادہ دور ہوتا ہے۔ تو مکمل سورج گرہن ہوتا ہے۔

۲۔ کنکن سورج گرہن **(Annular)** اماوس کے روز جب زمین چندرماں کے سایہ کے راستہ میں ہو مگر چندرماں زمین سے دور ہو کر سورج کی پوری طرح سے ڈھک نہیں پاتا تو کنکن سورج گرہن ہوتا ہے۔ کنکن سورج گرہن میں سورج کے چاروں طرف کے کنارے کنکن کی طرح چمکتے دکھائی دیتے ہیں۔

(۳) کھنڈ سورج گرہن (Partial)۔ جب (اماوس کو) چندرماں سے سورج کا کچھ حصہ ہی ڈھک جائے یعنی چندرماں ٹھیک راہو یا کیتو کے پوائنٹ (بندو) پر نہ ہو کر ان میں سے کسی ایک کے نزدیک ہوں تو کھنڈ سورج گرہن ہوتا ہے۔

## گرہن کے دوران دھارمک کرم

سورج گرہن سے بارہ گھنٹے پہلے اور چندر گرہن سے نو گھنٹہ پہلے بیوہ، سنیاسی، ویسو مہاتما اور ویراگی کو بھوجن نہیں کرنا چاہئے۔ بچوں، بیماروں بوڑھوں اور اولاد والے گرہستھوں کے واسطے یہ قانون ضروری نہیں۔ گرہن کے عرصہ میں سونا، فضول دوڑ دھوپ گھومنا بلاوجہ کھانا پینا بھگوان کی مورتی کو چھونا بھی نہیں چاہئے۔ چندر سورج گرہن میں پشکر، ہردوار، کانسی، کورکشیتر وغیرہ تیرتھوں پر اشنان جب پاٹھ دان کرنے کا خاص مہاتم ہوتا ہے۔ گرہن میں اپنے گزرے ہوئے بزرگان کا شرادھ بھی ضرور کرنا چاہئے۔ اس میں اناج اور دھاتو کے برتن کا دان کرنا بھی خاص اچھا مانا جاتا ہے۔ پیدائش کے پچھتر راش پر ناقص اثر ہونے کی صورت میں سورج چندر گرہن میں اناج کنک، آٹا، چاول، پھل، گڑ، کپڑا، دھن وغیرہ کا دان باحیثیت کرنا چاہئے۔ ایشور کی بھکتی، جپ وغیرہ تو سبھی کو کرنا چاہے۔

# آج کا دن کیسا گزرے گا؟

جس روز یہ معلوم کرنا ہو کہ آج کا دن کیسا گزریگا؟ تو پہلے اپنے نام کا پچھتر بارہ راشیوں کے سالانہ پھل والے صفحات سے اپنے نام کے ہندسہ کے پچھتر کو معلوم کریں پھر مفید عالم جنتری کے




مہینوں والے صفحوں سے (مہینہ تاریخ) کے سامنے اس روز کا پچھتر معلوم پڑے اس کو چکر میں نمبر درج کریں پھر اس سے ابھیجت سمیت تمام ۲۸ پچھتروں کا چکر (نقشہ) میں لکھے ہندسوں کے شمار کے مطابق لکھ لیں پھر غور کریں کہ آپ کے نام کا پچھتر کس جگہ پڑا ہے۔ اگر اپنے نام کا پچھتر دائرہ کے اندر پڑا ہے تو اس روز دھن کا فائدہ کسی ہر دلعزیز شخص سے ملاقات ہوگی۔ اگر پچھتر کا شمار دائرہ کے باہر (O) نشانات پر پڑے تو دن کا آدھا حصہ اخراجات اور فکر مندی میں بیتے گا۔ اگر نام کا پچھتر ترشول کے اوپر پڑے تو تمام دن فکر پریشانی جھگڑے فساد میں بیتے گا۔ اور دھن کا نقصان ہونے کا ڈر ہوگا۔ مثال کے طور پر اگر کسی روز جنتری میں مگھا پچھتر دیکھنے کو ملے تو مگھا کو نمبر پر لگا کر اس کے آگے پوربا پھاگنی کو بھی نمبر ۲ پر ترشول لگائیں گے۔ ۲۸ پچھتروں کی شمار اسی طرح سے ہوتی۔

## دشاوتار جینتی

| | | |
|---|---|---|
| شری متسیہ اوتار جینتی | ۱۵ اپریل | سوموار |
| شری رام اوتار جینتی | ۲۱ اپریل | اتوار |
| شری پرشورام جینتی | ۱۴ مئی | منگل |
| شری نرسنگھ اوتار جینتی | ۲۵ مئی | سنیچر |
| شری کرما اوتار جینتی | ۲۶ مئی | اتوار |
| شری بدھا اوتار جینتی | ۲۶ مئی | اتوار |
| شری کلک اوتار جینتی | ۱۳ اگست | منگلوار |
| شری کرشنا اوتار جینتی | ۳۰ اگست | شکروار |
| شری واراہ اوتار جینتی | ۹ ستمبر | سوموار |
| شری وامنا اوتار جینتی | ۱۸ ستمبر | بدھوار |

# مفید اور کار آمد جنتر

## گم شدہ چیز کا سراغ نکالنا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۲ | ۲۵ | ۱۲ |
| ۲۴ | ۱۳ | ۱۸ | ۱۳ |
| ۱۴ | ۱۷ | ۲۰ | ۲۷ |
| ۲۱ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۶ |

جب کوئی چیز کھو جائے اور اس کا حال معلوم کرنا چاہیں تو یہ تعویز کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے دیئے یعنی چراغ میں سرسوں (کوڑہ) کا تیل ڈال کر جلائیں اور تعویز روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی روشن کریں۔ اب کسی خورد سال لڑکے یا لڑکی کو جس کی عمر نو دس سال ہو اور خوبصورت ہو چراغ کے سامنے بیٹھائیں۔ اور ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی بتی کی طرف غور سے دیکھتا رہے بس جب اسے کوئی غیر معمولی چیز نظر آوے تو اس سے گم شدہ چیز کے متعلق سوالات کریں۔ اور جن لوگوں پر اٹھا لے جانے کا شبہ ہو ان کا نام لیں۔ وہ چیز کا درست پتہ بتائیگا۔ اسی طریقہ سے ہر قسم کے حالات دریافت کرسکتے ہیں۔ یعنی جب لڑکے کو غیر معمولی نکلیں نظر آئیں تو اس سے اپنے مطلب کے سوالات کریں۔ وہ صحیح جواب دیگا۔ اور مطلب پورا ہو جائے گا۔

## ودیش میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے منتر

کسی خاص مقصد کے لئے دیش یا ودیش کے سفر میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے نیچے دئے گئے شری ہنومان منتر کی ایک مالا یا کم سے کم ۲۱ بار شری ہنومان مندر میں دیپ جلا کر عقید تمندی کے ساتھ جب کرنے سے آدمی اپنی خواہش میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ پاٹھ شروع اور ختم پر شری ہنومنکوچ کا بھی ایک بار پاٹھ کیا جاوے تو مکمل کامیابی ملتی ہے۔

منتر......

त्रैलोक्यं त्रातुकामं सकल भुविगितं राम दूतं नमामि ॥
अपराजित नमस्तेऽस्तु नमस्ते रामपूजितं ।
प्रस्थानं च करिष्यामि सिद्धिर्भवतु मे सदा ॥

## دشمن پر فتح حاصل کرنے کے لئے

طریقہ۔ منگلوار کے دن بھوج پتر پر اشٹ گندھ کی سیاہی اور انار کی قلم سے لکھ کر، چاندی کے تعویز میں ڈال کر اپنے گلے یا بانہوں میں لگا لیں۔ دشمن پر فتح ہوگی۔ اور دشمن سے آزادی ملے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۲ | ۲۴۱ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۲۴۶ | ۲۴۵ |
| ۲۴۸ | ۲۴۳ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۲۴۴ | ۲۴۴ | ۲۴۷ |

# نوروز عالم افروز افق اہل یونان ۲۰ مارچ ۲۰۰۲ء

نوروز عالم یعنی دنی کے آغاز کا اول دن۔ دنیا کے مختلف مذاہب نے اپنی اپنی روایات کے مطابق نوروز کا ایک خاص دن مقرر کیا ہے۔ اہل ہندو وید شاستروں کے مطابق چیت شدی یکم تتھی سے برمھاجی نے (کائنات) دنیا کا آغاز تھا۔ اہل اسلام کو نوروز یکم محرم سے ہجری سن کا آغاز کیا جاتا ہے۔ اہل کرشچین (یوروپ) کا نوروز یکم جنوری سے شروع ہوتا ہے۔

علم جیوتش کے مطابق آفتاب اپنے محور پر سیدھی رفتا سے بارہ راشیوں میں گردش کرتا ہوا ایک سال کے بعد پھر نقطہ اعتدال کے عین مشرق میں برج حمل (میکھ راشی) میں داخل ہوتا ہے۔ اسی روز سے سال کا نیا دن شروع ہوتا۔ اہل ہند نرائن بحساب کے مطابق یکم بیساکھ کہے جاتے ہیں۔ اہل یونان اور علم جفر کے ماہرین کیلئے یہ دن بڑا مبارک مانا جاتا ہے۔ یہ وقت عمل و تعویزات تیار کرنے کیلئے نہایت متبرک پُراثر اور پر تاثیر مانا جاتا ہے۔

## تویل آفتاب عالمتاب پر نقطہ اعتدال

اہل یونان کے حساب سے تاثیرات کب ظہور کا داخلہ راس اس برس ۲۰ مارچ ۲۰۰۲ء بدھوار چھشٹی تتھی روہنی پچھتر کے وقت رات کے ۱۲ بجکر ۴۶ منٹ پر (بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم) کے مطابق برشچک لگن (عقرب) میں نقطہ اعتدال پر واقع ہوگا۔ بادشاہ سال عطارد یعنی بدھ مالک فلک دوئم، بندر کی سواری کئے ہوئے برچھا لئے ہوئے پوشاک برنگ سبز پہنے ہوئے۔ سر میں ہرے رنگ کی کلتی لگائے ہوئے ہوگا۔ عامل کو چاہئے کے بروقت تحویل اشنان وغیرہ کرتے صاف ستھرے کپڑے (خاص کر ہرے رنگ کے) پہن کر ایک علیحدہ کمرہ میں بیٹھ کر ایشور (خدا) کی بندگی اور اپنے ذاتی ایشٹ دیو کی عبادت کریں۔ عبادت کے وقت کمرے میں خوشبودار اگربتی دھوپ دیپک جلالیں اور مشرق کی جانب منہہ کر کے بیٹھ جائیں۔ پاس میں سبھی طرح کے موسمی پھل خاص کر ہرے رنگ کے پھل جیسے کیلے، امرود پپیتا، انگور، سنگترے، سیب وغیرہ اپنی حیثیت کے مطابق، ہرے رنگ کا کپڑا، چھوٹی الائچیاں، کشمش، پپیتا، بادام، مونگ کی دال کی ہرے رنگ کی برفی، مٹی کا ہرے رنگ کا طوطا، دودھ کشمش کے ساتھ بنائی ہوئی کھیر پوری وغیرہ کے ساتھ اپنے عزیز بندوں کو دعوت کھلانی چاہئے۔

بادشاہ عطارد (بدھ) فلک دوئم پر جو بندر کی سواری کئے ہوئے ایک ہاتھ

بادشاہ سال عطارد (بدھ) اہل یونان




بادشاہ سال زحل (سنیچر) اہل ہند




میں برچھی لئے ہرا لباس پہنے ہوئے سر پر شاندار ہرے رنگ کی کلغی پہنے ہوئے اور ایک ہاتھ میں رنگ برنگ پھولوں کی ٹہنی لئے ہوگا۔ اسکی خوراک انگور، کیلے، انار، امرود کشمش، اور ہرے رنگ کی مٹھائی ہوگی۔

**عمل تحویل آفتاب۔** بھارتیہ اسٹینڈر ٹائم کے مطابق ۲۰ مارچ بدھوار کی رات ۱۱ بج کر ۲۲ منٹ سے آدھی رات ۱ بجکر ۴۳ منٹ کے درمیان مبارک وقت رہے گا۔ لیکن رات کا ۱۱ بجکر ۴۵ منٹ سے لے کر ۱۲ بجکر ۴۶ کے بیچ کا وقفہ خاص طور پر عملیات وغیرہ تیار کرنے کے لئے مبارک اور پُر تاثیر ہوگا۔ اس عرصہ میں عملیات اور تعویز تیار کرنا خدا کی عبادت کرنا اور خاص انوشٹھان کرنا وغیرہ بڑا پر تاثیر ہوتا ہے۔ عامل کو چاہئے کہ بروقت تحویل اشنان وغیرہ کر کے صاف ستھرے کپڑے پہن کر ایک علیحدہ کمرے میں بیٹھ کر خدا کی بندگی اور اپنے ایشٹ دیو کی عبادت کریں اگربتی یا دھوپ جلا کر مشرق کی جانب منہہ کر بیٹھ جائیں۔ اور چاند میں خدا (ایشور) کی چھایہ تصور کرتے ہوئے بھوج پتر یا چاندی یا تانبہ کی پلیٹ پر ذیل لکھے جنتر یا تعویز کو اپنی ضرورت کے مطابق کوئی سا جنتر، تعویز یا عمل موریا کی کلم اشت گندھ کی سیاہی سے لکھ کر اپنے پاس یا کسی پاک جگہ پر رکھیں۔ جب کسی خاص جگہ یا حاکم کے پاس جانا ہو تو اس جنتر / تعویز کو اپنے پاس رکھیں خدا (ایشور) کی مہربانی سے بہت سی دنیاوی مشکلات اور مجموں غم سے نجات اور راحت پائیں۔

اشٹ گندھ۔ سرخ چندن فید چند مشک کنور خس، اگر تگر، کیسر اور کشوری ان آٹھ چیزوں کا گنگا یا پاک جل میں گھولکر سیاہی تیار کر کے تعویز بنالیں۔

## مفید اور کار آمد جنتر و منتر

### اولاد کے لئے جنتر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۴ | ۲۳ |
| ۷ | ۳۷ | ۳۰ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۳۴ | ۳ |
| ۳۵ | ۳۵ | ۶ | ۴ |

اس جنتر کو نوروز کے دن گیہوں کی روٹی پر لکھ کر کالے کتے کو کھلادیں مالک چاہیگا تو آپکی مراد جلد پوری ہوگی۔ جب تک اولاد پیدا نہ ہو عبادت کرتے رہیں۔

### دشمن پر فتح کے لئے جنتر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۲ | ۲۴۹ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۲۴۶ | ۲۴۵ |
| ۲۴۸ | ۲۴۳ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۲۴۴ | ۲۴۷ |

نوروز کی رات کو بھوج پتر پر اشٹ گندھ کی سیاہی اور انار کی قلم سے لکھ کر چاندی کے تعویز میں ڈالکر گلے یا بازو میں اپنی بیوی یا لڑکی سے بندوالیں۔

### پردیشی کی واپسی کا جنتر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۵ | ۸ | ۳۵ |
| ۱۳ | ۵ | ۵۲ | ۴ |
| ۱۳ | ۲۴ | ۱۳ | ۹ |
| ۶ | ۷۲ | ۲۵ | ۷۲ |

نوروز کے دن اس جنتر کو کیسر کی سیاہی بھوج پتر پر لکھ کر چاندی کے تعویز میں رکھ لیں اور اللہ کی عبادت کرنے کے بعد ۳۱ روز تک گائے کو گڑ سمیت چاپاتی کھلائیں۔

### بیماری دور کرنے کا جنتر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۷۷ | ۲ | ۷ |
| ۲ | ۳ | ۷۴ | ۷ |
| ۷۶ | ۷۱ | ۷ | ۱ |
| ۵ | ۵ | ۷۲ | ۱۵ |

اس جنتر کو بھوج پتر پر کیسر سے لکھ کر گوگل کی بدھونی دے کر مریض کے گلے میں باندھ دینے سے لاعلاج مرض جلد دور ہو جاتے ہیں۔ یہ آزمودہ جنتر ہے۔

# گرہوں کا داخلہ راشی، وکری - مارگی، طلوع-غروب سنہ ۲۰۰۲ء

## سورج (Sun)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | جنوری | مکر | ۲۲/۱۱ |
| ۱۲ | فروری | کنبھ | ۲۱/۲۴ |
| ۱۴ | مارچ | مین | ۱۷/۲۱ |
| ۱۴ | اپریل | میکھ | ۴۹/۵ |
| ۱۴ | مئی | برکھ | ۴۱/۲۶ |
| ۱۵ | جون | متھن | ۱۳/۹ |
| ۱۶ | جولائی | کرک | ۰۳/۲۰ |
| ۱۶ | اگست | سنگھ | ۲۴/۲۸ |
| ۱۶ | ستمبر | کنیا | ۱۷/۲۸ |
| ۱۷ | اکتوبر | تلا | ۱۶/۱۶ |
| ۱۶ | نومبر | برشچک | ۰۵/۱۶ |
| ۱۶ | دسمبر | دھن | ۴۴/۶ |

### منگل (Mars)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | جنوری | مین | ۱۳/۱۹ |
| ۲۱ | فروری | میکھ | ۱۴/۶ |
| ۴ | اپریل | برکھ | ۲۸/۲۴ |
| ۱۹ | مئی | متھن | ۱۵/۱۱ |
| ۴ | جولائی | کرک | ۱۱/۹ |
| ۲۰ | اگست | سنگھ | ۴۳/۵ |
| ۶ | اکتوبر | کنیا | ۱۷/۹ |
| ۲۲ | نومبر | تلا | ۴۰/۷ |
| ۷ | جنوری سنہ ۲۰۰۳ | برشچک | ۲۲/۲۵ |

### بدھ (Mercury)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | جنوری | وکری | ۱۷/۱۱ |
| ۹ | فروری سے | مارگی | ۲۶/۱۶ |
| ۷ | مارچ | کنبھ | ۳۲/۲۵ |
| ۲۶ | مارچ | مین | ۳/۱۳ |
| ۱۰ | اپریل | میکھ | ۳۴/۱۷ |
| ۲۶ | اپریل | برکھ | ۵۰/۵ |
| ۱۶ | مئی | وکری | ۵۴/۱۲ |
| ۹ | جون | مارگی | ۰۹/۷ |
| ۴ | جولائی | متھن | ۲۰/۵ |

## بدھ (Mercury)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | جولائی | کرک | ۲۲/۷ |
| ۳ | اگست | سنگھ | ۰۷/۵ |
| ۲۲ | اگست | کنیا | ۱۹/۵ |
| ۱۵ | ستمبر | وکری | ۲۱/۱۱ |
| ۷ | اکتوبر | مارگی | ۱۷/۱۱ |
| ۲۸ | اکتوبر | تلا | ۰۶/۱۲ |
| ۱۵ | نومبر | برشچک | ۱۵/۲۰ |
| ۴ | دسمبر | دھن | ۱۳/۲۶ |
| ۲۶ | دسمبر | مکر | ۲/۷ |

### برہسپت (Jupiter)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۵ | جولائی | کرک | ۲۵/۱۲ |
| ۵ | دسمبر | وکری | ۵۰/۱۷ |

### شکر (Venus)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | جنوری | مکر | ۲۶/۱۲ |
| ۷ | فروری | کنبھ | ۴۱/۹ |
| ۳ | مارچ | مین | ۲۲/۹ |
| ۲۷ | مارچ | میکھ | ۱۴/۱۳ |
| ۲۰ | اپریل | برکھ | ۰۵/۲۳ |
| ۱۵ | مئی | متھن | ۵۰/۱۶ |
| ۹ | جون | کرک | ۰۱/۲۱ |
| ۵ | جولائی | سنگھ | ۱۹/۱۷ |
| ۱ | اگست | کنیا | ۴۲/۱۹ |
| ۳۱ | اگست | تلا | ۱۳/۲۷ |
| ۱۱ | اکتوبر | وکری | ۴۷/۹ |
| ۲۱ | نومبر | مارگی | ۴۵/۱۲ |

### سنیچر (Saturn)

سنیچر سال کے شروع سے برکھ راشی میں

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | جولائی | متھن | ۸/۸ |
| ۱۱ | اکتوبر سے | وکری | ۳۳/۱۸ |

## راہو (Rahu)

تاریخ ماہ راس گھنٹہ/منٹ

### راہو (Rahu)

۱۶ فروری برکھ ۱۰/۲۵
سال کے آخر تک برکھ راشی میں ہی گردش کرے گا۔

### کیتو (Ketu)

۱۶ فروری برشچک ۱۰/۲۵
سال کے آخر تک برشچک راشی میں ہی گردش کرے گا۔

### یورینس (Uranus)

۲۸ جنوری کنبھ ۱۰/۱۴
سال کے آخر تک کنبھ راشی میں ہی گردش کرے گا۔

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۳ | جون | وکری | ۰۵/۱۳ |
| ۴ | نومبر | مارگی | ۵۸/۱۱ |

### نیپچون (Neptune)

سارا سال مکر راشی میں ہی گردش کرے گا۔

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | مئی | وکری | ۱۸/۱۰ |
| ۲۰ | اکتوبر | مارگی | ۰۵/۱۷ |

### پلوٹو (Pluto)

سارا سال برشچک راشی میں ہی گردش کرے گا۔

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | مارچ | وکری | ۵۱/۱۱ |
| ۲۶ | اگست | مارگی | ۱۸/۲۰ |

### منگل

| تاریخ | ماہ | | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | جون | غروب پچھم | ۴۵/۸ |
| ۳۰ | ستمبر | طلوع پورب | ۰۸/۲۸ |

## گرہوں کا طلوع و غروب

### بدھ

| تاریخ | ماہ | | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | جنوری | پچھم غروب | ۳۹/۲۵ |
| ۲ | فروری | طلوع پورب | ۴۱/۲۲ |
| ۲۴ | مارچ | غروب پورب | ۳۵/۲۱ |
| ۱۹ | اپریل | طلوع پچھم | ۲۸/۱۵ |
| ۱۸ | مئی | غروب پچھم | ۵۰/۲۵ |
| ۵ | جون | طلوع پورب | ۴۲/۱۳ |
| ۹ | جولائی | غروب پورب | ۵۲/۲۱ |
| ۲ | اگست | طلوع پچھم | ۵۰/۱۷ |
| ۲۱ | ستمبر | غروب پچھم | ۳۰/۱۱ |
| ۴ | اکتوبر | طلوع پورب | ۱۶/۵۰ |
| ۲۵ | اکتوبر | غروب " | ۴/۱۸ |
| ۸ | دسمبر | طلوع پچھم | ۴/۵۰ |

### برہسپت

| تاریخ | ماہ | | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۷ | جولائی | غروب پچھم | ۳۹/۸ |
| یکم | اگست | طلوع پورب | ۳۰/۹ |

### شکر

| تاریخ | ماہ | | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | اکتوبر | غروب پچھم | ۱۴/۱۱ |
| ۶ | نومبر | طلوع پورب | ۲۷/۱۵ |

### سنیچر

| تاریخ | ماہ | | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | مئی | غروب پچھم | ۲۵/۱۳ |
| ۲۷ | جون | طلوع پورب | ۲۵/۱۷ |

# شنی ساڑھ ستی ڈھیہ اور پایہ وغیرہ کی تفصیل بابت ۲۰۰۲ء

سال ۲۰۰۲ء میں سنیچر ۲۲ جولائی، تک برکھ راشی میں گردش کرے گا۔ پھر ۲۳ جولائی، منگلوار کو صبح ۸ بج کر ۸ منٹ پر مرگشر پچھتر کے تیسرے (چرن) اور متھن راشی میں داخل ہوں گے۔ اس کے بعد ۱۱ اکتوبر کو وکری ہو کر ۸ جنوری (۲۰۰۳) سے ۱۱ اپریل تک پھر سے برکھ راشی میں ہی گردش کریگا۔ متھن راشی میں گردش کے دوران برکھ متھن و کرک راشی والے لوگ شنی کی ساڑھ ستی کے زیر اثر میں رہیں گے۔

**ڈھیہ وچار۔** برشچک اور مین راشی والے کو شنی کی ڈھیہ کا برا اثر شروع ہوگا۔ شنی ساڑھ ستی کے زیر اثر گھریلو اور کاروباری پریشانیاں، مالی الجھنیں، خرچ زیادہ، مالی نقصان، بیماری سے جسم میں تکلیف، بنتے کاموں میں رُکاوٹ، دشمن کا ڈر وغیرہ نامبارک حادثہ ہونگے۔

شنی کی ڈھیہ کے زیر اثر گھریلو الجھنیں، نزدیکی رشتہ دار سے تکرار، خرچ اور مالی پریشانیاں، دماغی بیماری، دشمن کا خوف وغیرہ بنا رہے گا۔

شنی ساڑھ ستی کا اثر ہمیشہ نقصاندہ نہیں ہوتا۔ اگر کنڈلی میں شنی یوگ کارک (اچھی) حالت میں ہو اور کسی اوچ حالت والے گرہ کی زیر نظر میں اچھے گرہ کی دشا یا انتر دشا چل رہی ہو تو اس حالت شنی ساڑھ ستی یا ڈیہ کا خراب اثر بہت کم پڑے گا۔ اُلٹا بہت اچھا اثر بھی ہو سکتا ہے۔

**پایہ کا خیال۔** سن ۲۰۰۲ء میں ۲۳ جولائی کو شنی دھن راشی کے وقت چندر متھن میں راشی تبدیل کرتا ہے۔ اسلئے میکھ وغیرہ راشیوں پر شنی کا پایہ تبدیلی اس طرح ہوگا :

میکھ، سنگھ، برشچک، راشی پر چاندی کا پایہ، مبارک برکھ، کنیا و مکر راشی کو لوہے کا پایہ، ناقص متھن تلا، و مین راشی کو تانبہ کا پایہ، کرک، دھن و کنبھ راشی کو سونے کا پایہ ملا جلا اثر دیگا۔ اس کو خیال میں رکھتے ہوئے میکھ وغیرہ بارہ راشیوں پر شنی کے گوچر اثرات کی تفصیل لکھ رہے ہیں۔

<u>میکھ</u>۔ راشی سے شنی تیسرے خانہ میں ہونے سے زمین جائیداد سواری وغیرہ سکھ حاصل ہوں گے۔ چاندی کا پایہ بھی مبارک ہے۔ دیش یا ودیش اور تعلقات سے فائدہ کا موقع فراہم ہوں گے۔

<u>برکھ</u>۔ شنی دوئم ساڑھ ستی کے اثر سے آمدنی کم خرچ زیادہ رہیں گے۔ گھریلو اور مالی پریشانیاں بڑھیں گی۔ نزدیکی رشتہ دار سے تکرار رہے۔ اس راشی پر لوہے کا پایہ نقصاندہ ہوگا۔

<u>متھن</u>۔ راشی کو لگن شنی ساڑھ ستی ہونے سے بہت مشکل اور جدوجہد حالات کا سامنا رہیگا۔ بنے کامون میں اڑچنیں اور رکاوٹیں ہوں۔ لیکن اس راشی پر تانبہ کا پایہ ہونے سے گزارے لائق آمدنی کے ذرائع بنتے رہیں گے۔

<u>کرک</u>۔ بارہویں خانہ شنی ساڑھ کی وجہ سے خرچ بڑھیں گے۔ گھریلو اور کاروباری الجھنیں زیادہ رہیں گے۔ بنتے کاموں میں رُکاوٹیں ہوں گی۔ بہت محنت کرنے پر بھی آمدنی و خرچ زیادہ۔ سونے کا پایہ ملا جلا اثر دیگا۔

<u>سنگھ</u>۔ راشی کو شنی گیارہویں خانہ میں ہونے سے اچانک دھن لابھ اور سکھ کے ذرائع حاصل ہوں گے۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ اس راشی پر چاندی کا پایہ بھی مبارک اور فائدہ مند ہوگا۔

<u>کنیا</u>۔ راشی کو شنی دسواں خانہ میں ہونے سے ملا جلا اثر ہوں گے۔ دھن لابھ میں کمی لیکن خرچ بہت زیادہ رہیں گے۔ اس راشی کو لوہے کا پایہ ہونے سے ذہنی تناؤ، دھن نقصان، صحت میں خرابی اور پوشیدہ فکر رہیں گی۔

<u>تلا</u>۔ راشی کو شنی نواں خانہ ہونے سے بنتے کاموں میں اڑچنیں اور رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ آمدنی کے ذرائع ہوں گے لیکن خرچ بہت زیادہ ہوں گے۔ کاروبار میں جدوجہد زیادہ ہوگا۔ لیکن اس راشی کو سنی کا پایہ تانبہ ہونے سے گزارے لائق دھن حاصل ہوں گے۔

<u>برشچک</u>۔ برشچک راشی میں شنی آٹھویں خانہ میں ہونے سے شنی اور ڈھیہ کا پھل ناقص ہوگا۔ کاروبار اور دھن لابھ میں رُکاوٹیں، جسم میں تکلیف پوشیدہ فکر اور نزدیکی رشتہ دار سے من مٹاؤ ہو۔ اس راشی کو شنی کا پایہ چاندی ہونے سے پہلے نصف حصہ میں سواری وغیرہ کا سکھ حاصل ہوگا۔

<u>مکر</u>۔ مکر راشی کو چھٹے خانہ ہونے سے بڑی محنت کے بعد دھن لابھ اور سواری، عورت اور اولاد وغیرہ کا سکھ حاصل ہوگی۔ لیکن شنی کا پایہ لوہا ہونے سے جسم میں تکلیف، دماغی تناؤ، چوٹ وغیرہ کا ڈر ہوگا۔

<u>کنبھ</u>۔ پانچویں خانہ میں ہونے شنی پوجیہ رہے گا۔ مالی پریشانیاں، علم اور اولاد سے متعلق فکر، آمدنی کم خرچ زیادہ رہیں گے۔ شنی کا پایہ سونا ہونے بہت مشکل کے بعد ہی گزارے لائق آمدنی بنیں گے۔

<u>مین</u>۔ شنی چوتھے خانہ میں ہونے سے ڈھیہ کا اثر بھی ہونے سے نزدیکی رشتہ دار سے من مٹاؤ، بنتے کاموں میں رکاوٹیں اور دیری ہو۔ لیکن پایہ تانبہ ہونے ہونے سے اچانک دھن لابھ حاصل ہوں گے۔

شنی ساڑھ ستی، ڈھیہ و پایہ کے ناقص اثر کے شانتی کے لئے ۲۳ ہزار کی تعداد میں جپ کرنا اس کے بعد ۱۰ فیصدی اعداد میں کسی پنڈت جی سے ہون کروانا مبارک ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ سنیچر کا برت رکھنا، اڑد (ماش) سابت دھان، کالے کپڑے لوہے اور تیل کے متعلق اشیا کا دان کرنا، شری شو شنکر و ہنومان چالیسہ کا پاٹھی کرنا، نیلم کا نگ دھارن کرنا اور شنی استوتر کا پاٹھ کرنا فائدہ مند ہوتا ہے۔

شنی کا بیج منتر۔ اوم پرانگ پرینگ پرونگ سیہ شنیہ نمہ۔

شنی کا ویدک منتر۔ اوم شنو دیوی رھبشٹائے، آپو بھونتو پیتائے شیو بھیہ ونتو ... اوم سنیچرائے نمہ

## برہسپت کا گوچر پھلادیش ۲۰۰۲ء

۴ جولائی ۲۰۰۲ء تک برہسپت متھن راشی میں ہی گردش کرے گا۔ اسکے بعد ۵ جولائی شکروار ۱۲ بجکر ۲۵ منٹ پر اپنی گردش سے کرک راشی (اوچ) میں داخل ہوگا۔ برہسپتی ۷ جولائی سے ہی غروب ہوکر ۱۱ اگست کو طلوع ہوگا۔ ۵ دسمبر کو کرک میں ہی وکری ہوگا اور سال کے آخر تک وکری حالات میں ہی کرک راشی میں گردش کریگا۔ خیال رہے برہسپتی وکری غروب ہونے سے لوگوں میں دُکھ تکلیف اور مہنگائی سے پریشانیاں بڑھتی ہیں۔ کہیں تختہ پلٹا اور خوف لگا رہیگا۔

برہسپت گرہ کے ناقص اثر کو دور کرنے کے ویروار کو برت رکھنا پکھراج دھارن کرنا، میٹھے چاول اور پیلے کپڑے کا دان چنے کی دال کانسہ کی کٹوری، شکر کیلے لڈو وغیرہ کا دان اور برہسپت کا بیج منتر جاپ ۱۹ ہزار کی تعداد میں کرنا مبارک ہوگا۔ برہسپت کا بیج منتر۔

اوم گرام گریم گروم سیہ گورے نمہ۔

## راہو کیتو گرہوں کا گوچر پھل ۲۰۰۲ء

۱۶ فروری ۲۰۰۲ء کو سنیچر کی آدھی رات کو ۴۴/۵۵ پر راہو برکھ راشی میں اور کیتو برشچک راشی میں داخل ہونگے۔ ناظرین کی سہولت کے لئے ان کے اثرات لکھ رہے ہیں۔

راہو کے ناقص اثر دور کرنے کیلئے تِل، تیل، بھورے رنگ کا کپڑا، کمبل، ناریل، ست ناجا، سپت دھانیہ کالے پھول، لوہے کا برتن دان اور پرندوں کو باجرا وغیرہ ڈالنا مبارک۔

اپائے کرنے سے پہلے اپنی جنم پتری کسی یوگ جیوتشی کو دکھا لینی چاہئے۔ راہو کے بیج منتر۔ اوم بھرام بھریم بھروم سیہ راہوے نمہ منتر کا ۷ ہزار کی تعداد میں جاپ کرنا چاہے۔

کیتو کی شانتی کیلئے اوم سرام سریم سروم سیہ کیتوے نمہ۔ جنتر کا ۱۷ ہزار کی تعداد میں جپ شری گنیشا شوکر کا پاٹھ سپت دھانیہ لوہے کا چاکو، رنگدار، تیل، تانبہ کا برتن وغیرہ کا دان کریں۔ دیگر شانتی کے لئے جنم پتری سے مشورہ کریں۔

خیر اندیش۔ پنڈت پنالا جیوتشی

## برہسپت کا برکھ راشی میں گوچر پھل ۴ جولائی ۲۰۰۲ء تک

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اچانک دھن لابھ سکھ کے ذرائع بڑھیں | گھریلو کاروبار میں الجھنیں | دھن لابھ ترقی ہو | گھریلو تناؤ خرچ بڑھیں | گھریلو خوشی مالی فائدہ ہوگا | مالی نقصان دماغی تناؤ بڑھیگا | گھریلو الجھن کسی سے ملاقات ہو۔ | آمدنی میں کمی فضول خرچی بڑھے گی | اچانک مالی فائیدہ ہو | مالی پریشانی گھریلو الجھنیں بڑھیں | کوئی مبارک کام انجام ہوسکے | آمدنی و خرچ بڑھیں کوئی بگڑا کام بنیگا |

## برہسپت کا کرک راشی میں گوچر پھل ۵ جولائی سے دسمبر ۲۰۰۲ء

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمدن کم خرچ زیادہ کنبہ میں کلیش اور تناؤ رہے | تناؤ کے باوجود دوڑ دھوپ بڑھنے کی گذارے لائق آمدن ہو | دھن لابھ اور ترقی کے موقع ملیں سواری وغیرہ کے سکھ ملیں گے | آرام کم و جدوجہد زیادہ ہوگی فضول خرچی بڑھے گھریلو الجھنیں بڑھیں | فضول دوڑ دھوپ بڑھیں کسی عزیز سے من مٹاؤ ہو۔ | اچانک دھن لابھ ترقی کے موقعہ ملیں دھارمک کاموں میں دلچسپی بڑھے | آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو۔ کسی سے دھوکہ ملنے کے امکان ہیں | کنبہ میں کوئی مبارک کام منعقد ہوگا دھن پراپتی اور ترقی کے موقع ملیں گے | جسم کو تکلیف دھن کے متعلق دیگر پریشانیاں اور گھریلو الجھنیں بڑھیں | خاص محنت کرنے پر ہی دھن کا فائدہ ترقی کے موقع حاصل ہو کشمکش بڑھے | بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہو جسم کو تکلیف بیماری اخراجات زیادہ ہو | آمدن کم اور خرچ زیادہ ہوسکے گھریلو اور کاروباری الجھنیں بڑھیں گی |

## راہو کا برکھ راشی میں گوچر پھل ۲۰۰۲ء (۱۶ فروری سے سال آخر تک)

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمدنی کم اور خرچ زیادہ فضول دوڑ دھوپ دوست سے تناؤ | منصوبوں میں کامیابی کسی عزیز دوست سے ملاقات ہو۔ | بہت زیادہ مشقت کے بعد گذارے لائق روزی حاصل ملے | کاروبار میں دھن کا نقصان نزدیکی لوگوں سے ٹکرا ہوگا | بہت زیادہ محنت کرنے پر بھی آمدنی میں اضافہ نہیں | خاص کوشش کرنے سے سوچی ہوئی اسکیموں میں کامیابی | کسی عزیز کی مدد سے بگڑا کام بنے سواری کا سکھ حاصل ہو | کوشش کرنے پر گذارے لائق روزی حاصل ہو | گھریلو کاروباری الجھنوں میں اضافہ بنے کام بگڑیں گے | سواری سکھ ملے کسی نزدیکی دوست کے ساتھ تکرار | آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہو کوئی بگڑا کام انجام ہوگا | کاروبار میں محنت کرنے پر بھی آمدنی کم گھریلو الجھنیں |

## کیتو کا برشچک راشی میں اچھا بُرا پھل ۲۰۰۲ء (۱۶ فروری سے سال کے آخر تک)

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گھر میں کوئی مبارک کام ہو خرچ میں زیادتی | جسم کو تکلیف کسی عزیز کی طرف سے دھوکہ ملے | دھن کا نقصان اور گھریلو فکریں زیادہ ہوں گے | پریوار کی طرف سے فکر رہے کاموں میں رکاوٹ | کافی کوشش کے بعد گذارے لائق روزی ملے | دھن لابھ مدھم کسی عزیز کے ساتھ تکرار | گھریلو کلیش کی وجہ سے پریشانی آمدنی کم اور خرچ زیادہ | جدوجہد کے بعد دلی مراد حاصل ہوں کامیابی ملے | بہت کوشش کرنے پر بھی لابھ کم اور خرچ زیادہ ہو | کاروبار میں رکاوٹیں دھن کی تنگی اور پریشانی رہے | آمدنی کم اور فضول خرچی میں اضافہ پریشانیاں بڑھیں | بہت کشمکش کے بعد سکھ کے ذرائع میں اضافہ |

# گوچر گرہوں کی بناپر گرہوں کی آسمانی کونسل اور دیگر اہم پیشنگوئیاں ۲۰۰۲ء

- نیا منتھ نام کا سمت ہونے سے زیادہ تر لوگ عیش پرست، بھوگی، لالچی، غصیلے، دنیاوی خوشحالی ہونے پر بھی مطلب پرست سنگ دل ہونگے۔
- برس کے راجہ اور منتری کے دونوں عہدوں کر مور گرہ سنیچر کو حاصل ہونے سے ملک میں چوری ٹھگی، لوٹ مار، بھرشٹاچار فرقہ پرستی اور دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔ ملک میں توڑ پھوڑ، اُبدرو، سیاسی غیر یقینی، تشدد کے واقعات زیادہ ہونگے۔ لیڈر لوگ من مانا برتاؤ کرینگے۔ دکنی پوربی ایشیا میں جنگ کے بادل منڈرائیں گے۔ افغانستان، پاکستان وغیرہ اسلامی ممالک کیلئے آئندہ سال خاص ناقص ثابت ہوگا۔ امریکی حملوں کے زیر اثر لاکھوں لوگوں کا بھاگیہ متاثر ہوگا۔
- پاکستان میں بھی فرقہ وارانہ دنگے، فسادات اور دھماکہ خیز حادثات زیادہ برپا ہونگے۔ جنرل مشرف کی گرہ دشا کے مطابق آئندہ برس اسکے لئے سیاسی خطروں سے بھرا ہوگا۔ امریکی حملوں کے زیر اثر طالبان کو ہرا کر نئی حکومت وجود میں آئیگی۔
- سال کے شروع میں ہی ماگھ ماہ میں پانچ منگلوار اور کھپر یوگ ہونے سے پاکستان اور بھارت میں دہشت گردی تشدد کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ کہیں۔ چھتر بھنگ (سیاسی تبدیلیاں) جنگ اور سیاسی ٹکراؤ ہونگے۔ لیکن گرہ چال کے مطابق عالمی جنگ کے ابھی کوئی امکان نہیں۔
- ۲۸ اپریل سے ۲۶ مئی کے درمیان پانچ سنیچر اور ۱۵ اتوار آجانے سے موجودہ گدی نشیں مرکزی حکومت کے لئے آگے امتحان کا عرصہ ہوگا۔
- ۲۳ ر جولائی سے سنیچر متھن راشی میں داخل ہونے سے بھارت پاکستان، افغانستان، امریکہ، فلسطین وغیرہ ممالک کے لئے چنوتیوں سے بھرا عرصہ ہوگا۔ کہیں سیاسی تبدیلیاں ہونگی۔ لڑائی کا خوف، سیلاب، ہوائی حادثے اور دیگر قدرتی آفات سے مزید نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔
- کھپر یوگ۔ ۱۶ نومبر سے ۱۴ جنوری ۲۰۰۳ء کے درمیان پھر کھپر یوگ بن جانے سے بھارت سرکار کی سیاسی ماحول خراب ہوگا۔ دیگر سماجی مسائل اور اقتصادی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ روزمرہ کی چیزوں میں زبردست تیزی ہونے سے عام لوگ دکھی اور پریشان ہونگے۔
- پیٹرولیم، ڈیزل اور دوسرے تیل پیدا رتھ اور دیگر عام لوگوں کی ضروری اشیاء کی قیمتوں میں زبردست تیزی سے عام لوگوں میں گہری تشویش پھیلے گی۔ ودھان سبھا کے انتخاب میں کچھ صوبوں میں بھاجپا کے وقار کو گہرہ دھکہ لگے گا۔ کانگریس کی پوزیشن بہتر ہوگی۔

علم نجومی یعنی جیوتش شاستر کا روحانی علم کے ساتھ گہرہ تعلق ہوتا ہے۔ مگر اس گہرے علم کا اظہار سبھی انسانوں یکساں نہیں ہوتا ہے۔ روحانی قوت حاصل کئے ہوئے پراچین مہاتماؤں نے انسانی بھلائی کے خیال سے متاثر ہوکر علم جیوتش (نجومی) کا آغاز کیا تھا۔ آج سے ہزاروں برس پہلے جب آجکل جیسی سائنسی معلومات کی ایجاد نہیں ہوئی تھی۔ تبھی ہمارے رشیوں نے "یاپندے سا برہمانڈے" کے اصول کو خیال میں رکھتے ہوئے اپنی روحانی نظر سے سور منڈل اور گرہوں کے اثرات کے بارے میں گہری معلومات کرلی تھی۔ گرہوں کے اثرات کے ذریعہ ہی انسان کے اچھے بُرے کرموں (کاموں) کے پھل حاصل ہوتے ہیں۔

پرماتما کی عظیم عنایت سے "مفید عالم جنتری" کو شائع ہوتے ہوئے آئندہ برس کی جنتری کو ۷۲ سال ہو جائیں گے۔ اس جنتری کے رہنمائی بانی مشہور عالم پنڈت دیوی دیال (لاہور والے) سے لیکر آج تک کے عرصہ میں ہماری جنتری اور دوسری اشاعتوں کو جو ملکی اور غیرہ ملکی شہرت حاصل ہوئی ہے۔ وہ اس جنتری اور دوسری اشاعتوں کو جو ملکی اور غیر ملکی شہرت حاصل ہوئی۔ وہ اس جنتری کے قدر دانوں سے پوشیدہ نہیں۔ مفید عالم جنتری ہندی، اردو پنجابی وغیرہ اشاعتوں کی عالمگیر شہرت کو دیکھ کر کچھ حاسد اور لالچی پبلشرز جنتری سے ملتا جلتا ٹائٹل رکھ اور ہمارے میٹر کو کانٹ چھانٹ کر چھاپ رہے ہیں۔ اس طرح سے مفید عالم جنتری کے شائقین کو دھوکہ دیتے ہیں۔ ہم لوگوں کو خبردار کرتے ہیں کہ جنتری کے سرورق پر مصنف پنڈت پنالال جیوتشی کا نام اور فوٹو ضرور دیکھ لیا کریں۔

ایشور کی مہربانی سے اور گزشتہ سالوں کی بہت سے ہماری پیشنگوئیاں جو کہ پنچانگ اور مفید عالم جنتری ہندی پنجابی میں شائع ہوئی تھیں۔ ہو بہو درست اور ثابت ہوتی آئی ہیں۔ مثال کے طور پر بھارت کا آزاد ہونا۔ بنگلہ دیش کی صورت میں پاکستان کی تقسیم ہونا۔ کانگرس (آئی) کی ہار۔ جنتا پارٹی کا وجود میں آنا اور پھر اس کا ٹوٹنا۔ کانگرس پارٹی کا دوبارہ اقتدار میں آنا۔ وزیر اعظم شریمتی اندرا گاندھی کی اچانک موت۔ ۱۹۸۸ کی جنتری صفحہ نمبر ۲۳ کالم جمبر ۲ پاکستان کے صدر مملکت ضیاء الحق کی موت اور سابق وزیر اعظم رجیو گاندھی کی وفات وغیرہ (۱۹۹۴ کی جنتری صفحہ ۲۱ پر) بھارتیہ جنتا پارٹی کی ایک نمایاں پارٹی کے طور پر ابھر کر آنا اور مرکز میں مختلف پارٹیوں کا ایک گٹھ بدھن سرکار بنا (صفحہ ۱۹) سال ۱۹۹۵ء میں مرکزی سرکار کا سیاسی ماحول غیر یقینی بنے رہنے۔ پاکستان میں بے نظیر حکومت کو ٹوٹنا وغیرہ۔ (صفحہ ۲۳۔۲۲) ۱۹۹۸ کے جنتری کے صفحہ ۲۰ پر مورچہ سرکار کے ٹوٹنے کے متعلق پیشن گوئی کی بابت اور ۱۹۹۹ کی جنتری صفحہ ۲۱/ ۲۲ پر بھاجپا گٹھ بندھن حکومت کا جون ۱۹۹۹ سے پہلے پہلے ٹوٹنا اور نصف حصہ کے آخر میں بھارت اور پاکستان کی سرحدوں پر بردست گولہ باری اور جنگ کی خبریں ملنا (جیسا کشمیر کارگل میں لڑائی ہونا) اور اس وقت کے پاکستانی وزیر اعظم نواز شریف کی حکومت کا گرنا وغیرہ اور ۲۰۰۰ کی جنتری صفحہ ۱۹ اور ۲۰۰۱ء کی جنتری صفحہ ۲۳۔۲۴ پر پڑھیں راجہ چندر اور شکر کی وجہ لوگوں میں عیش عشرت کی چیزوں کی جانب خاص جھکاؤ رہے گا۔ پیٹرول، ڈیزل، تیل وغیرہ کی قیمتوں میں زبردست تیزی، بہار اڑیسہ، اتر پردیش وغیرہ صوبوں میں سیلاب وغیرہ قدرتی آفات سے زبردست نقصانات ہونا۔ پردھان منتری شری اٹل بہاری کی صحت کا خراب اور جموں کشمیر میں دہشت گردی وارداتوں میں اضافہ ہونا صفحہ ۲۶۔۲۷ ۲۰۰۱ء کی جنتری صاف طور پر ملاحظہ فرمائیں۔ جو کہ علم جیوتش میں سچائی کی خود بخود ثبوت ہیں۔

# سمت ۲۰۵۹ (2002-03) میں گرہوں کی آکاشی کونسل اور بھوکھ پھل

بکرمی سمت ۲۰۵۹ (2002-03) میں گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس عہدوں میں سے چھ عہدے کمزور (ناقص) گرہوں اور باقی کے چار عہدے شبھ (نیک) گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ راجہ، وزیر اور برکھ کے عہدے سنیچر گرہ کو حاصل ہوئے ہیں۔ فصلوں اور دھاتوں کے عہدہ منگل کو، فوج اور پھلوں کے عہدے وشکر گرہ کو، برہسپت کو رسدار پدار تھ، سورج کو دھان کا اور چندرماں کو کوش (دھن دولت) کا عہدہ حاصل ہوا ہے۔ گرہوں کے موجودہ بٹوارے کے زیر اثر بھارت، پاکستان، افغانستان، سمیت دنیا کے بہت سے ملکوں کے سیاسی اور سماجی ماحول غیر یقینی ٹکراؤ اور تناؤ بڑھیگا۔ اناج دھان چاول بجلی، پینے کا پانی اور دیگر روزمرہ کی چیزوں میں قلت اور انکے نرخوں میں تیزی آئیگی۔ عام لوگ دکھی اور پریشان کن ہونگے۔

راجہ اور منتری کے دونوں عہدے سنیچر گرہ کو ملنے سے ترقی یافتہ ممالک میں راجنیک غیر یقینی کے حالات ٹکراؤ، اپدرو توڑ پھوڑ اور دہشت گردی کی وارداتیں اور بھرشٹاچار چوری ٹھگی۔ اور بے ایمانی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ بھارت، پاکستان افغانستان میں دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ سیاسی لیڈر خود مختار اور من مانی کرینگے۔ سرحدوں پر لڑائی کے بادل منڈراتے رہیں گے۔ من متھ نام کا نیا سمت ہونے سے زیادہ تر لوگ عیش پرست، بھوگی، جنسی، لالچی، اپنے فرض میں کوتاہی برتنے والے اور بہت سی پیچیدہ بیماریوں سے دکھی ہونگے۔ دولت کا مالک چندرماں ہونے سے زیادہ تر لوگ عیش پرستی میں رہنے والے۔ موقعہ پرست مطلب پرست ہونگے۔ خوشبودار تیل اور دوسرے تیل، رسدار چیزون سجاوٹ خوبصورتی اور ڈیزائننگ کے متعلق اشیاء کے بیوپار میں خاص فائدہ ہوگا۔ فصلوں کا مالک منگل اور غلہ کا مالک سورج ہونے سے معقول بارش کی کمی رہے گی۔ جسکے زیر اثر (گندم دھان) اناج وغیرہ روزمرہ کی چیزوں کی پیداوار نسبتاً لوہا، چاندی، سونا، وغیرہ دھاتوں کے نرخوں میں بھی اضافہ ہوگا۔

## داخلہ سال اور جگت لگن کنڈلی اور دنیا کے حالات

نئے بکرمی سمت کا داخلہ ۱۲ ۱۱اپریل ۲۰۰۲ شکروار اور سنیچروار کی درمیانی رات کو ۱۲ بجکر ۵۲ منٹ پر ریوتی نکشتر اور ویدھرتی یوگ کے ساتویں خانہ (غیر ملکی تعلقات کا گھر) میں متھن راشی میں مقیم ہے۔ اور لگن بھاؤ کو اپنی خود کی راشی (دھن) کو ساتویں نظر سے دیکھ رہا ہے۔ چھٹہ خانہ میں منگل سنیچر کا یوگ (تعلق) اچھا نہیں۔ ان گرہوں کے زیر اثر دنیا کے بہت سے ترقی یافتہ اور ترقی کردہ ملکوں میں دہشت گردی اور حادثہ کن وارداتیں ہونگی۔ خاص کر برکھ، متھن، کرک، کنیا، تلا، برشچک و مکر راشی والے ممالک اور انہیں راش والے شہروں میں خاص تشدد کن واقعات ہونگے۔ الجیریا، سوڈان، سیریا، سعودی عرب، فلسطین، افغانستان، پاکستان، بھارت وغیرہ دکنی ایشیا کے ممالک خاص طور پر زیر اثر رہیں گے۔ افغانستان میں امریکی حملوں کے بعد نئی حکومت کا آغاز ہوگا۔ افغانستان کے علاوہ کچھ اور ملکوں کی سرحدوں پر بھی امریکہ کے فوجی بیڑے جنگ کا ماحول قائم رکھیں گے۔ شاستر کے مطابق دھن لگن میں برش کا داخلہ ہو تو موسم برکھا میں بہار، اڑیسہ، مدھیہ بھارت میں بھاری بارش کی وجہ سے سیلاب وغیرہ قدرتی آفات آنے کا اندیشہ ہوگا۔

کنڈلی داخلہ نیا سال ۵۳/۴۶ گھڑی پل




جگت لگن کنڈلی ۵۹/۱۷ گھڑی پل




## جگت لگن کنڈلی اور دنیا کے حالات

چیت شدی یکم مطابق ۱۳ اپریل سنیچروار بھرنی نکشتر کے وقت ۵۹ گھڑی ۱۷ پل (۱۴ اپریل کی صبح ۵ بجکر ۴۹ منٹ) پر جگت لگن کنڈلی میں لگن میں داخل ہوگی۔ لگن کا مالک برہسپت اس کنڈلی میں بھی دشمن کی راشی متھن میں ہے۔ دھن دولت اور بھاگیہ کا مالک منگل تیسرے خانہ میں سنیچر راہو وغیرہ مخالف گرہوں کے ساتھ پڑا ہے۔ گرہ چال کے مطابق دنیا کے بہت سے ممالک دہشت گرد واقعات کی لپیٹ میں آجائیں گے۔ دہشت گرد اسلامی جہاد کی آڑ میں اپنے تشدد کا اثر تمام دنیا میں پھیلانے کی کوشش کریں گے مگر کامیاب نہیں ہونگے۔ میکھ، برکھ، متھن، کرک، کنیا، اور مکر راشیوں کے زیر اثر والے ممالک میں حیرت انگیز واقعات منعقد ہونگے۔ افغانستان اور پاکستان میں سیاسی حالات میں زبردست اُلٹ پھیر ہونگے۔ افغانستان میں نئی حکومت (شالی گٹھ بندھن) ابھر کر آئے گی۔ جگ لگن کنڈلی میں منگل اور سال کا بادشاہ وزیر سنیچر اکٹھے ہونے افغانستان، پاکستان بھارت سمیت دنیا کے بہت سے ملکوں سے دہشت گردی کے واقعات اور سیاسی واندرونی حالت اتھل پتھل والے اور غیر یقینی بنے رہیں گے۔

# دنیا کی راجنیتی میں نیا موڑ

## امریکہ پر دہشت گردوں کا خطرناک جارحانہ حملہ

**امریکہ** کے اہم شہروں نیویارک، واشنگٹن کے عظیم عمارتوں پر دہشت گردگٹوں کا خطرناک پہلا حملہ ۱۱ر ستمبر منگلوار کو امریکن اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق صبح ۸ بجکر ۴۲ پر ہوا اس وقت بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ۱۱ ستمبر کی شام کے ۶ بجکر ۱۲ منٹ تھے اور کنیا لگن طلوع تھا۔ خیال رہے مسلم ممالک کا بھی کنیا لگن ہی عروج میں تھا۔ اور حملہ کے وقت متھن کا نوتش تھا جو کہ امریکہ کی زیر اثر راشی بھی ہے۔ اس دہشت گردی خطرناک حادثہ میں تقریباً ۱۰ ہزار بد قسمت لوگ ہلاک ہوئے۔ حادثہ کے وقت کنیا لگن طلوع تھا۔ لگن کا مالک بدھ لگن میں ہی منعقد ہے۔

۱۱ ستمبر نیویارک حملہ کے وقت کی کنڈلی




خانہ دشم میں امریکہ کی زیر اثر راشی متھن پر نیویارک کی راشی (کرک) کا سوامی (مالک) چندرماں راہو کے ساتھ پڑا ہوا ہے۔ جبکہ چوتھے خانہ میں دھن (اگنی) راشی پر منگل اور کیتو کا تعلق (دونوں اگنی راشی ۹ بنا ہوا ہے۔ منگل ناقص نظروں سے متھن اور کرک (نیویارک) دونوں راشیوں کو دیکھ رہا ہے۔ دسواں خانہ آکاش کا خانہ بھی مانا جاتا ہے۔ اسی وجہ سے امریکہ بلندی والے مقاموں کو ہوائی بموں جیسے دھماکوں سے اڑانے کی جارحانہ کوششیں کی گئیں۔ پانچویں گھر میں یورینس ہونا اور ۵ ویں گھر کا مالک سنیچر نویں خانہ میں بیٹھ کر کرک راشی (نیویارک) کو دیکھ رہا ہے۔ گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے مطابق حملہ کرنے والے امریکہ اور انسانیت سے گہری رنجش اور دشمن رکھنے والے ہوں گے۔ اور ان گرہوں کے اثرات سے تمام دنیا پر وسیع طور پر ہونگے۔ دنیا کے مختلف ممالک کے درمیان نئے گٹھ جوڑ بنیں گے۔ اسکے بدلے میں امریکی حملوں کا دور شروع ہو چکا ہے۔ جو کہ (سات) اکتوبر ۲۰۰۱ سوموار کی صبح بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق صبح ۴ بجکر ۵۰ منٹ سے شروع ہو چکا ہے۔ گرہ چال کے مطابق اس وقت سنگھ لگن تھا۔ اس لگن کنڈلی میں اگنی راشی کا لگن طلوع ہوا ہے۔ اور پانچویں خانہ میں منگل، کیتو کا تعلق بنا ہوا ہے۔ کنڈلی میں گرہوں کے زیر اثر یہ جنگ ابھی زیادہ دونوں تک چلے گی یعنی اسکے اثرات آنے والے وقت میں برسوں تک رہیں گے۔ مگر گرہ چال کے مطابق موجودہ جنگ کا زور ۱۷ اکتوبر تک زیادہ رہے گا۔ افغانستان کی طالبان حکومت کو آخر کار شکست کھانی پڑے گی۔ افغانستان میں مشرقی گٹھ بندھن کی نئی حکومت وجود میں آئے گی۔ دنیا کے بہت سے ملک افغانستان پر امریکہ برطانیہ کے حموں کے متعلق مزید مظاہرے منعقد ہونگے۔ آگ زنی، دہشگردی اور قاتلانہ تشدد کن وارداتیں اور زیادہ بھڑکیں گی۔ امریکی باشندوں کے بھی نقصان ہونگے۔

۷ر اکتوبر صبح ۴/۵۰
کنڈلی افغانستان پر حملہ کے وقت




## اسلامی ممالک کی سالانہ کنڈلی اور گوچر گرہ پھل ۱۴۲۳ ہجری

برکش کنڈلی مسلم ممالک




اسلامی فرمان کے مطابق یکم محرم ۱۴۲۳ (یعنی ۱۶ مارچ ۲۰۰۲ء) سنیچر وار نئے ہجری سن ۱۴۲۳ھ کا آغاز ہوگا۔ جس کے مطابق مسلم ممالک کے حساب سے آئندہ سال کا بادشاہ سنیچر گرہ ہی ہوگا۔ جبکہ ہندوستان کے علم نجوم کے مطابق بھی راجہ اور وزارت کے حقوق سنیچر گرہ کو ہی حاصل ہوئے ہیں۔ اسلامی مذہب مطابق زائچہ سال میں کنیا (سنبلہ) برج (راشی) کا طلوع ہوا ہے۔ لگن کا مالک بدھ (جو کہ پاکستان افغانستان عراق وغیرہ مسلم ممالک کی راشیوں کا بھی مالک ہے۔ وہ چھٹے خانہ میں سورج کے ہمراہ پڑا ہوا ہے اور اس پر برہسپت اور سنیچر دونوں گرہوں کی دشمنانہ نظریں پڑ رہی ہیں۔ گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے مطابق افغانستان پاکستان سیریا، سوڈان وغیرہ مسلم ملکوں کو گہرے راجنیتک، سماجی اور اقتصادی چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ افغانستان میں امریکی حملوں کے بعد نئی حکومت ابھر

کر آئیگی۔ بھارت، پاکستان، افغانستان وغیرہ مسلم آبادی والے ملکوں میں تشدد اور دہشت گردی کے واقعات بڑھیں گے۔ جہاد کے نام پر کچھ اسلامی ممالک اکٹھے ہونگے۔ اور امریکی ہوائی حملوں کی زبردست مذمت کریں گے۔ اور افغانستان پر حملہ اسلام پر حملہ قرار دینگے۔ مگر آنے والا وقت یہ واضح کردے گا کہ افغانستانی لوگوں کی بربادی کے لئے خود طالبان اور انکی غلط پالیسیاں تھیں۔ افغانستان، پاکستان وغیرہ اسلامی ملکوں کے لئے آئندہ برس جدوجہد بھرا ہوگا۔ اور تمام دنیا کا مرکز افغانستان ہی بنا رہے گا۔ امریکی حملوں کے بعد طالبان کی فوج کو بھاری شکست کا سامنا کرنا پڑیگا۔ اور افغانستان میں نئی جنوبی گٹھ بندھن سرکار وجود میں آئیگی۔

**پاکستان۔** گرہ چرکے مطابق آئندہ سال پاکستانی مشرف سرکار کے لئے مزید تشدد کن غیر یقینی اور چنوتیوں سے بھرا ہوگا۔ افغانستان کے خلاف امریکہ کو مدد دینے کے مدعے پر فرقہ پرست لوگ زبردست اپدرو، مظاہرے اور دہشت گردی کی وارداتیں کریں گے۔ کہیں آگ زنی اور دھماکہ خیز وارداتیں برپا ہونگی۔ جنرل مشرف کی دست آب کنڈلی میں کرک لگن کا طلوع ہوا ہے۔ لگن کا مالک چندرماں پانچویں خانہ میں اگرچہ نیچ راشی کا ہو کر پڑا ہے مگر دسویں گھر میں پڑے منگل کو اس پر اپنی نظر پڑ رہی ہے۔ جنرل مشرف کی کنڈلی میں منگل اگرچہ کیندر میں ہونے سے راج یوگ کارک ہے۔ لیکن لگن پر نیچ (ناقص) پڑنے سے جنرل مشرق کے لئے آئندہ انکو منگل کی مہادشا کے دوران منگل کی ہی انتردشا چلے گی۔ اسکے بعد منگل کے درمیان راہو کی انتردشا شروع ہوگی۔ اس لئے ۱۴ مارچ ۲۰۰۲ء تک کا عرصہ جدوجہد کے باوجود وہ اپنے وقار کو قائم رکھ پائیگا۔ مگر ۱۴ مارچ ۲۰۰۲ء سے ۱۲ اپریل ۲۰۰۳ء تک منگل کے درمیان راہو کی انتردشا خاص ناقص ثابت ہوگی۔ کٹروادی مخالف گٹوں زبردست مقابلہ رہیگا اس عرصہ میں صدر مشرف پر جان لیوا حملہ بھی ہو سکتا ہے۔ بھارت کے ساتھ تعلقات بہتر کرنے کے لئے دوستی کی باتیں تو کریگا مگر کشمیر کے مسلہ پر جیوں کا تیوں اڑیل رویہ بنائے رکھے گا۔ اندرونی طور پر بھارت کے خلاف دہشت گردوں کی مدد بھی کرتا رہے گا۔ دنیا کے بہت سے ممالک امریکہ کے حملوں کی مذمت کرنے لگیں گے۔ اور مشرف کی پالیسیکی خلاف ورزی کریں گے۔

زائچہ جنرل پرویز مشرف




## ۲۰۰۲ء میں گوچر گرہ اور دنیا کے حالات

سال کے شروع میں ہی ۱۴ جنوری ۲۰۰۲ء (ماگھ مہینے) پانچ منگلوار اور ماگھ کی اماوس (فروری ۱۴) کو پھاگن سنکرانتی ہونے سے کھپ یوگ بنا ہوا ہے۔ اس یوگ کے زیر اثر دنیا کے کچھ اسلامی ملکوں جیسے افغانستان پاکستان وغیرہ میں سیاسی غیر یقینی، اراجکتا، مظاہرے توڑ پھوڑ خشکساری، برف باری اور اناج میں کمی یا بھوک مری اور پینے کے پانی میں کمی ہونے کی خبریں ملیں گی۔ ۱۳ اپریل سے برکھ راشی پر منگل سنیچر اور راہو تین کرور گرہوں کا متعلق ہونے سے افغانستان فلسطین، امریکہ، پاکستان، بھارت (شرینگر) وغیرہ ممالک اور مقاموں میں دہشت گردی، گولہ باری کی دھماکہ خیز وارداتیں برپا ہوں گی۔

چیت ماہ (۲۹ مارچ سے ۲۷ اپریل کے درمیان) پانچ سنیچر وار اور بیساکھ میں (۲۸ اپریل سے ۲۶ مئی) کے بیچ ۵ شنی اور ۱۵ اتوار ہونے سے دنیا کے بہت سے ممالک میں بدامنی اور حادثہ کن واقیات ہونگے۔ قدرتی آفات سے مزید نقصانات ہونگے۔ کہیں حکومت میں تبدیلی نمایاں ہوگی۔ ۲۰ اپریل سے ۱۴ جون کے درمیان برکھ راشی پر چار گرہی اور پانچ گرہی یوگ کا بننا یہی اشارہ کرتے ہیں کہ سال کے شروع کے چھ مہینے دنیا کے امن چین کی نظر سے اچھے نہیں ہونگے۔ امریکہ اور افغانستان لبنان، عراق وغیرہ مسلم ممالک کے درمیان ٹکراؤ اور جنگ کے حالات پیدا ہونگے۔ ہاڑ مہینے (جون۔ جولائی) میں پانچ منگلوار ہونے، ضروری اشیاء کی قیمتوں میں تیزی سے لوگوں میں گہری تشویش رہے۔ کسی اہم لیڈر کی اچانک موت ہونے کے اشارے ہیں۔

۲۳ جولائی ۲۰۰۲ء سے سنیچر گرہ متھن راشی میں داخل ہوگا دنیا کے بہت سے ملکوں کے درمیاں فوجی جھڑپیں ہونگی۔ امریکہ، بھارت، پاکستان، افغانستان وغیرہ ملکوں میں دھماکہ خیز واقعات منعقد ہونگے۔ شراون (جولائی۔ اگست) میں ۵ برسپت وار ہونے سے بھارت، پاکستان وغیرہ ملکوں میں سیلاب زمین کا پھٹنا، بھونچال وغیرہ سے مزید نقصانات ہونے کا ڈر ہوگا۔ افغانستان پاکستان وغیرہ ممالک میں اچانک حکومت میں اہم تبدیلیاں ہونے کے یوگ ہیں۔
۱۶ نومبر کے بعد پھر کھپر یوگ ہونے سے دنیا کے امن کا ماحول پھر بگڑنے لگے گا۔ دکھنی ایشیاء کے ملکوں میں آپسی رنجش فرقہ وارانہ اور دہشت گردی کے واقیات سے پاکستان، افغانستان بھارت کے اندرونی حالات بگڑیں گے۔ امریکی حملوں کے زیر اثر دنیا کے اسلامی ممالک جہاد کے نام پر اکٹھے ہو کر بڑا گٹھ جوڑ بنائیں گے۔ امریکی باشندوں پر مزید حملے ہونگے۔ پٹرول تیل کی قیمتوں میں زبردست اضافہ ہوگا۔ دنیا کے بیوپار میں وسیع مندی کا ماحول چھایا رہے گا۔

# ۲۰۰۲ء میں گرہوں کی پوزیشن اور بھارت ورش

بھارتیہ جمہوریت اپنے ۵۳ویں سال کی برش کنڈلی میں کرک لگن میں داخل ہوگا۔ لگن کا مالک چندرماں بارہویں خانہ میں برہسپت اور راہو کے ساتھ بیٹھا ہے۔ جبکہ ساتویں گھر (غیر ملکی تعلقات) میں پانچ گرہوں (سورج، بدھ، شکر، یورینس و نیپچون) کا یوگ بھارت کی زیر اثر راشی مکر پر بنا ہوا ہے۔ لگن اور ۵ویں خانہ پر سنیچر کی خاص تیسری نظر پڑ رہی ہے۔ بارہواں خانہ خفیہ دشمنوں کی گھس پیٹھ اور خفیہ سازشوں کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ آزاد بھارت اور جمہوریت ہند کی کنڈلیوں میں پڑے گرہوں کے مطابق بھارت گدی نشینوں سرکزی حکومت کو سال شروع میں مزید پیچیدہ مسائل کا سامنا کرنا پڑیگا۔ پاکستان، افغانستان وغیرہ پڑوسی ممالک بھارت میں وسیع طور پر گھس پیٹھ اور دہشت گردی کی وارداتیں کروانے کی کوششیں کرینگے۔

یوم جمہوریہ ہند ۲۶ جنوری ۲۰۰۲




زائچہ آزاد بھارت ۱۵ اگست ۱۹۴۷




سال ۲۰۰۲ کے آغاز میں ماگھ کے مہینے میں پانچ منگلوار ہو اور ماگھ کی اماوس ۱۲ فروری بروز منگلوار کو پھاگن سنکرانتی ہونے سے کھپر یوگ بنا ہے جس سے تیل زیادہ تیزی، اراجکتا، غیر یقینی سیاسی فرقہ وارانہ مظاہرے اپدرو اور جنگ کے بادل منڈرائیں گے۔ کہیں منتری منڈل میں تبدیلی وغیرہ اثرات منعقد ہونگے۔ ان دنوں فرقہ وارانہ تشدد کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔

چاند پھاگن ماہ (۲۸ فروری سے ۲۸ مارچ) میں پانچ برہسپتی وار ہونے سے ملک میں کچھ سیاسی پارٹیوں کے درمیان ٹکراؤ کھینچا تانی اور مزید فسادات ہونے کے امکان ہیں۔ سرحدوں پر کہیں جنگ وغیرہ کی خبریں ملیں گی۔ بھارت کشمیر پاکستان کی سرحدوں پر جنگ کے بادل منڈرائیں گے۔

۴ اپریل ۲۰۰۲ء سے منگل برکھ راشی میں داخل ہوکر شنی راہو کے ساتھ میل (تعلق) کریگا۔ سنیچر بھارت کی زیر اثر راشی مکر کا بھی مالک گرہ ہے۔ اپریل مئی کے مہینے بھارت کے لئے خاص حادثہ کن ہونگے۔ ۴ اپریل سے ۱۸ مئی کے درمیان سنیچر منگل اور راہو۔ تینوں غصیل (کرور) گرہ ایک ہی راشی میں گردش کریں گے۔ جس سے بھارت کے راجنیک (سیاسی) اور سماجک اداروں میں غیر یقینی حالات بنیں گے۔ سرحدوں پر فوجی ٹکراؤ اور گولا باری کے واقعات ہونگے۔ ۴ مئی کو سنیچر منگل کے درمیان درجہ کن یوتی ہونے سے کسی اہم لیڈر کا عہدہ خالی ہونے کے یوگ ہیں۔ یا اچانک وفات ہونے کا اندیشہ ہے۔ عام رعایہ کی ضروری وروزمرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہوگی۔ دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ اسکے علاوہ سمت کے شروع کی داخلہ سال کی کنڈلی میں چھٹے خانہ میں سنیچر منگل اور راہو گرہوں کا ناقص تعلق بنا ہوا ہے۔ سال کے راجہ اور وزیر یہ دونوں اہم عہدے سنیچر گرہ کو حاصل ہونے سے سیاسی لیڈر بیلگام من مانہ بیوہار کرنے والے مطلب پرست ہونگے۔ وہ رعایہ کی بھلائی کی جانب کم توجہ دینگے۔ مختلف پارٹیوں کے درمیان آپسی ٹکراؤ وبیر مخالفت جھگڑے پیدا ہونگے۔ کشمیر آسام، نیپال، بارڈر بنگلہ دیش وغیرہ سے غیر ملکی باشندوں اور دہشت گردوں کی گھس پیٹھ جاری رہے گی۔

کچھ صوبوں میں ودھان سبھائی انتخابات میں کانگریس پارٹی کا وقار بڑھیگا۔ لیکن بھاجپا کے وقار کو ٹھیس پہنچے گی۔ چاند بیساکھ (۲۸ اپریل سے ۲۶ مئی) میں پانچ شنی وار اور ۱۵ اتوار ہونے سے اور ۲۰ اپریل سے ۱۴ جون تک چار گرہی یوگ ہونے سے بھارت کے پوربی اور ترپچھمی حصوں میں حیرت انگیز واقعات پیدا ہونگے۔ موجودہ گدی نشین سرکار کے لئے یہ عرصہ اگنی پریکھا کا وقفہ ہوگا۔ اناج، دھان وغیرہ ضروری چیزوں کے نرخوں میں خاص اضافہ ہوگا۔ اور عام لوگوں میں گہری تشویش رہے گی۔ اس عرصہ میں کہیں صوبائی حکومت کے بدلنے کے بھی اشارے ہیں۔ چاند ہاڑ (۲۵ جون سے ۲۴ جولائی تک) پھر پانچ منگلوار آنے سے مرکزی حکومت کے لئے چنوتیوں سے بھرا وقفہ ہوگا۔ کسی بڑے لیڈر کا عہدہ کھالی ہونے کے یوگ ہیں۔ سیلاب وغیرہ قدرتی حادثوں سے وسیع طور پر کھیتی زمین دھن اور لوگوں کے بھارت نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔ ساون مہینے (جولائی۔ اگست) میں ۵ برہسپت وار آنے سے اترپردیش مدھیہ پردیش بہار اڑیسہ آندھرپردیش آسام وغیرہ پردیشوں میں سیلاب وغیرہ قدرتی آفاتب سے بھاری نقصانات ہونے کے اشارے ملتے ہیں۔ چاند بھادوں (۲۳ اگست سے ۲۱ اکتوبر اور اسوج میں ۵ سنیچر وار اور پانچ اتوار ہونے سے لوگوں میں بےچینی غصہ بڑھیگا۔ مہنگائی میں تیزی آئے گی۔ کہیں اپدرو مظاہرے آگ زنی اور صوبائی حکومت زبردست ردبدل کے یوگ بنتے ہیں۔ مرکزی منتری منڈل میں بھی رد وبدل کے امکان ہیں۔

کارتک (۲۲ اکتوبر سے ۲۰ نومبر کے عرصہ میں پانچ (۵) منگلوار ہونے مرکزی سرکار کے لئے ناقص ہونگے۔ کسی اہم لیڈر کے لئے ناقص ہونگے۔ راجیہ میں تبدیلی یا سیاسی ٹکراؤ بڑھیں گے۔ اناج، تیل، دھان، گندم وغیرہ کے نرخوں میں زبردست تیزی ہوگی۔

کھپر یوگ۔ (مکھر سنکرانتی سے ماگھ سنکرانتی) یعنی ۱۶ نومبر سے ۱۴ جنوری ۲۰۰۳ کے درمیان سنیچر، اتوار اور منگلوار سلسلہ وار آنے سے بھارت سرکار کو بیحد مشکل اور زبردست چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ سرحدوں کے پارے پاکستان تربیت شدہ دہشت دگرد عنصر جموں کشمیر میں وحشیانہ واردات کرنے کی کوششیں کرینگے۔ جہاد کے نام پر معصوم لوگوں کو مارنے سے بھی نہیں ہچکچاہیں گے۔

اوپر لکھے پیچیدہ حالات کے باجود بھارت کی جمہوریت اور آزاد بھارت کی کنڈلی میں پڑے گرہوں کی پوزیشن کے مطابق بھارت کے چھوٹے پیمانے کی صنعت سے تعلق رکھنے والے اداروں میں بھارت خاص ترقی کریگا۔ لیکن پٹرولیم پدار تھوں کے نرخوں مین خاص اضافہ ہوگا اور بھارت کے ساجک راجنیتک (سیاسی) قدرتی آفات کے زیر اثر زبردست اقتصادی مشکلوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ بھارت کے تعلقات امریکہ برطانیہ، اسرائیل، نیپال، بنگلہ دیش، روس شری لنکا کے ساتھ اور بہتر ہونگے۔ اور دہشت درگی کے خلاف اور اقتصادی اور دوان ملکوں کے ساتھ تعلقات بڑھین گے۔ پاکستان کے ساتھ آگرہ بات چیت کے بعد اور بھی بات چیت کے دور چلیں گے۔ مگر کشمیر کے متعلق کوئی ٹھوس معاہدہ نہ ہو سکے گا جس سے پاکستان کے ساتھ تعلقات کشید گی اور تناؤ سے بھرے رہینگے۔

## بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات

دلی (Delhi)۔ بھارت کی طرح اسکی زیر اثر راشی بھی مکر خیال کی جاتی ہے۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی میں مکر راشی پر سورج بدھ شکر وغیرہ گرہوں کا تعلق ہونا مبارک ہے۔ فضائی خرابی (Pollution) اور پٹیرول و قانون وغیرہ کے سائل سے عام لوگوں کو مزید پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ آوا جاہی، بجلی پانی قانوں بندوبست مہنگائی وغیر پریشانی لوگوں میں غصہ بڑھائیگا۔

ہماچل پردیش۔ اسکی زیر اثر راشی مین ہے۔ گن تنتر (یوم جمہوریت) کی کنڈلی میں اس کی راشی مین بھاگیہ کے خانہ میں ہے اور راشی کا مالک برہسپت بارہویں خانہ میں چندرماں اور راہو کے ساتھ پڑا ہے۔ موجودہ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق پردیش سرکار راجیہ (صوبہ) میں عام لوگوں کی بھلائی کے لئے مختلف قسم کے منصوبے تیار کریگی۔ جن میں سیلانی پری وہنی (سڑک) فصل، بجلی ادیوگ، جڑی بوٹی باغبانی، میڈیکل دور سنچار، انجیرنگ، کمپیوٹر، تکنیکی علم اور تعلیم کے اداروں میں اضافہ کرنے کی کوششیں کی جائینگی۔ پرائمری تعلیم، پینے کا پانی، بیروزگار، بھرشٹاچار وغیرہ کے مسائل سے نپٹنے کے لئے خاص اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ اگر ان میں خاص کامیابی نہیں مل پائیگی۔ شری دھومل سرکار کو سال کے آخر میں زبردست سیاسی اور اقتصادی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ کچھ نئے ٹیکس لگائے جائیں گے۔ سرکاری سکھوں میں کم اور آمدن کم اور فضول خرچ زیادہ رہیں گے۔ ساون بھادوں میں قدرتی آفات سے مزید نقصانات ہونے کا اندیشہ ہے۔ ساون بھادوں میں قدرتی آفات سے مزید نقصانات ہونے کا اندیشہ ہے۔

پنجاب۔ اسکی زیر اثر راشی مین ہے ایک دوسری رائے کے مطابق مکر راشی بھی مانی جاتی ہے۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی میں دونوں راشیوں کی پوزیشن کے مطابق آئندہ سال ودھان سبھائی انتخاب میں موجودہ بادل سرکار کو نسبتاً کافی کم سیٹوں پر کامیابی حاصل ہوگی۔ کانگریس پارٹی کی پوزیشن بہتر ہوگی۔ دوبارہ پھر گٹھ بندھن سرکار ہی وجود میں آنے کے امکان ہیں۔ بجلی سپلائی میں کٹوتی ضروری اشیاء کے نرخوں میں تیزی، مہنگائی بھرشٹاچار کے مسائل برقرار بنے رہینگے۔

ہریانہ۔ اسکی زیر اثر راشی متھن ہے۔ یوم جمہوریت کے ۵۳ ویں سال کی کنڈلی میں متھن راشی بارہویں خانہ میں برہسپت چندر اور راہو کے ساتھ۔ اسکے زیر اثر راجیہ سرکار کو اقتصادی کھپت میں زبردست چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ مہنگائی، بجلی میں کمی پینے کا پانی اور ضروری اشیاع میں کمی بھرشٹاچار، بے روزگار وغیرہ مسائل کی وجہ سے عام رعایہ میں گہری تشویش رہے گی۔

اتر پردیش۔ گن تنتر دوس کی کنڈلی میں اسکی پربھاؤ راشی دھن پر کیتو گرہ پڑا ہے۔ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق آئندہ ودھان سبھائی چناؤ میں بھاجپا کے وقار کو گہرہ دھکہ پہنچے گا۔ سماج وادی اور کانگریس پارٹی کی پوزیشن بہتر ہوگی۔ تمام ملک کی سیاست کا مرکز اتر پردیش ہی بنا ہوا نظر آئیگا۔ اگرچہ بھاجپا پارٹی اکثریت میں آنے کے اشارے ہیں۔ اور دوبارہ گٹھ بندھن سرکار بننے کے ہی آثار لگتے ہیں۔ اس پردیش کے کچھ حصوں میں فرقہ پرستی اور جاتیہ دنگے فصادات ہونے کے یوگ ہیں۔

کنڈلی ۱۵ / اگست ۲۰۰۲ء




جموں کشمیر۔ اس کی زیر اثر راشی تلا ہے۔ آزاد بھارت کے ۵۵ ویں سال کی کنڈلی میں اسکی راشی پانچویں میں پڑی ہے۔ اور بھارت زیر اثر راشی کا مالک سنیچر لگن میں مقیم ہے۔ تمام گرہ راہو کیتو کے درمیان گردش کرنے سے کال سرپ یوگ بھی بن گیا ہے۔ گرہ چال کے مطابق اس راجیہ میں بھارت سرکار کی پکڑ کچھ مضبوط ہوگی۔ جس سے اس صوبہ میں دہشت گردی کی وارداتوں میں کچھ قدر کمی ہوگی۔ لیکن کنڈلی میں تلا راشی کا مالک نیچ حالت میں ہونے سے دہشت گرد عنصر اپنی سازشوں کے منصوبے بناتے رہیں گے۔ اور تشدد کی وارداتیں کرتے رہیں گے۔ عام رعایہ مہنگائی، بیروزگار اور فرقہ پرستی کی وجہ سے پریشان رہیں گے۔

نوٹ اوپر لکھی پیشنگوئیاں اپنی محدود عقل کی بنا پر تحریر کی گئی ہیں۔ اس برہمانڈ (کائنات) میں سب سے بڑا عامل اور بھوکھ کرتا تو خود پرماتما ہی ہے۔

خیر اندیش۔ پنڈت پنالال جوتشی

مورخہ ۱۱ / اکتوبر بوہ یروار

# گم ہوئی چیز ملے گی ؟

گھر میں کاروبار میں اچانک کوئی قیمتی چیز گم ہو جائے تو اس کے متعلق چار قس کے پچھتر خیال کئے جاتے ہیں۔ (۱) اندھا کش (۲) سلوچن (۳) مدھم کش (۴) مندراکش

(۱) اندھا کش پچھتروں میں گم ہو یا چوری ہوئی چیز مشرق دشا کی جانب گم ہوتی ہے۔ اور کشش کرنے پر جلد مل جاتی ہے۔

(۲) سلوچ پچھتروں میں گم ہوئی چیز شمال (North) دشا کی طرف ہو جاتی ہے۔ اس کا کچھ پتہ نہیں چلتا اور نہ ہی وہ کوشش کرنے پر حاصل ہوتی۔

(۳) مدھیہ کش پچھتر میں گم یعنی چوری چیز دکھن دشا کی طرف گم ہوئی ہوتی ہے اور بہت کوشش کرنے کے بعد آخر مل جاتی ہے۔

| نام پچھتر | جس نچھتر میں گم ہوئی ھے | | | | | | | ملےگی یا نہیں |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اندھاکش | روہنی | پکھ | اترابھا | وشاکھا | پوکھاڑہ | دھنیشٹہ | ریوتی | کوشش کرنے پر جلد ملیگی |
| سلوچن | کرتکا | پنربسو | پوپھاگنی | سواتی | مولا | شرون | اترابھا | نہیں ملے گی |
| مدھم کش | بھرنی | آردرا | مگھا | چترا | جیشٹا | ابھیجت | پوربا بھادر | پتہ لگنے پر بھی ملنا مشکل ہے |
| منداکش | اشونی | مرگشر | اشلیکھا | ہست | انورادا | اترا کھاڑہ | شتبھکا | بہت کوشش کرنے پر ملیگی |

**چوری کا مال کہاں پر ہے؟** مندرجہ بالا طریقہ کا چور کا نام کیا ہے میں ۲۸ کی تقسیم سے جو کچھ باقی بچے اس کو چار پر تقسیم کیجئے۔ اگر ایک باقی رہے تو مال بہت قریب ہے یعنی اس جگہ محلہ یا شہر میں ہے اگر ۲ باقی بچیں تو مال ایک جگہ سے منتقل ہو کر دوسری جگہ چلا گیا ہے۔ اگر کچھ بھی باقی نہ ہو تو مال دور جا چکا ہے۔ واللہ اعلم!

چور مرد ہے یا عورت۔ اسی خارج قسمت کو جو اعداد ہوں انہیں باقی القسمت سے ضرب دیکر ۹ پر تقسیم کریں اگر باقی القسمت عدد جفت ہو تو کسی عورت کی سازش سے چوری یا خود عورت چور ہے اگر اعداد طاق ہوں تو چور مرد ہے۔

چور کی عمر کیا ہے۔ مندرجہ بالا قاعدہ سے چور مرد ہے یا عورت سے جو اعداد تقسیم کے بعد باقی القسمت چار ۴، ۵، ۶ ہو تو چور نوجوان و طاقتور ہے۔ اور اگر باقی القسمت ۷، ۸، ۹، ہو تو چور سن رسیدہ ہے یعنی بوڑھا آدمی۔

# شراب اخلاق کی دشمن

پروفیسر بیروفن نے لکھا ہے شراب انسان کے اخلاق کے ساتھ وہی کام کرتی جو آگ مٹی کے تیل کے ساتھ۔ وہ تمام محاسن کو رفتہ رفتہ جلا کر انسان کو نڈر بنا دیتی ہے۔ آدمی خوف خدا، قوانین مذہب اور آئین کا حکومت کسی کے پاس نہیں رہتا۔ آدمی نشے کی حالت میں ہر طرح کے جرائم کا مرتکب ہو سکتا ہے۔ شراب برائی اور بھلائی کا امتیاز مٹا کر آدمی کے اخلاق کو کمزور کر دیتی ہے۔

## فہرست ہائے مسلم اولیاء کرام در سال ۲۰۰۲ء

| نمبر | نام بزرگ | مقام | تاریخ ہجری |
|---|---|---|---|
| ۱ | حضرت مولانا سید احمد شاہ نقشبندی | لاہور | ۲۰ر ہجری |
| ۲ | حضرت بابا فریدالدین شکر گنج شکر | پاک پٹن | ۵ر محرم الحرام |
| ۳ | حضرت بو علی شاہ قلندر صاحب | پانی پت | ۱۳ر رمضان |
| ۴ | حضرت شاہ جنید صاحب | غازی آباد | ۲۴ر رمضان |
| ۵ | حضرت بھورے میاں صاحب | رامپور | ۴ر محرم الحرام |
| ۶ | حضرت غوث الاعظم قدس اللہ سرہ العزیز | گوالیار | ۲۰ر محرم الحرام |
| ۷ | حضرت شیخ عبداللہ صاحب | بغداد | ۱۱ر بیع الاول |
| ۸ | خوجہ شمس الدین صاحب | سیالکوٹ | ۱۳۔ ۱۵ر صفر |
| ۹ | خواجہ نظام الدین اولیا | دہلی | ۱۷ر ربیع الاول |
| ۱۰ | عرس دانا میاں (محمد علی حد آم) | بریلی | ۴ر ربیع الاول |
| ۱۱ | خواجہ معین الدین چشتی | اجمیر | ۶۔ ۸ر رجب |
| ۱۲ | خواجہ امیر خسرو | دہلی | ۱۷۔ ۱۸ر شوال |
| ۱۳ | خواجہ نصر الدین چراغ دہلوی | دہلی | ۱۸ر رمضان |
| ۱۴ | خواجہ قطب الدین بختیار کاکی | دہلی | ۱۔ ۱۴ر رمضان |
| ۱۵ | حضرت شیخ مجد دالف ثانی | سرہند | ۲۷ تا ۲۹ صفر |
| ۱۶ | سائی جیب اللہ صاحب نقشبندی | فیروز پور کینٹ | ۱۹ تا ۲۰ ذیقعد |
| ۱۷ | مخدوم شاہ مینا صاحب | لکھنؤ | ۲۲ر صفر |
| ۱۸ | پیر عظمت علی شاہ صاحب | دیوبند | ۵ تا ۸ شوال |
| ۱۹ | مولانا فضل الرحمن صاحب | مراد آباد | ۱۴ر رمضان |
| ۲۰ | پری حیدر علی شاہ صاحب | جلال پور | ۵۔ ۷ جمادالثانی |

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش مارچ ۲۰۰۲ء



**متھن راشی (Gemini)** (ک، کی، کو، گھ، چھ، کے، کی، ح)

گرہ گوچر۔ سال کے شروع سے ۱۵ فروری تک راہو اسی راشی میں گردش کریگا۔ جبکہ برہسپت سال کے شروع سے ۴ جولائی ۲۰۰۲ء تک اس راشی میں گردش کریگا۔ ۲۳ جولائی سے سنیچر اس راشی پر گردش کرنے سے سنیچر کی ساڑھ ستی کا زور بڑھیگا۔ اس سال میں کاروبار کے متعلق اور گھریلو الجھنیں بڑھیں گی۔ آمدن کے ذریعہ محدود لیکن خرچ زیادہ۔ دماغی تناؤ اور پریشانیاں رہیں گی۔



**کرک راشی (Cancer)** (ہی، ہو، ہے، ہو، ڈ، ڈی، ڈے، ڈو)

گرہ گوچر۔ سال کے شروع سے ۲۲ جولائی تک سنیچر کی خاص تیسری نظر اس راشی پر پڑیگی۔ ۲۱ فروری سے ۳/اپریل تک منگل کی بھی خاص نظر اس راشی پر ہوگی۔ ۴ جولائی سے ۱۸/اگست کے درمیان منگل اس راشی پر گردش کرتے ہوئے صحت اور اور تناؤ کی نظر سے ناقص اثرات کریگا۔ ۵ جولائی سے سال کے آخر تک برہسپت اس راشی پر اوچ (اچھی) حالت میں گردش کریگا۔

**میکھ**:۔ ماہ کے شروع میں راشی مالک منگل اسی راشی میں گردش ہونے سے گھر پروار کی طرف سے کوئی اچھا سماچار ملے گا۔ کاروبار میں فائدہ اور ترقی حاصل ہوگی۔ طالب علموں کو کڑی محنت کی ضرورت ہے۔

**برکھ**:۔ ۳ مارچ سے راشی سوامی شکر اوچ ہے۔ پریوار میں کوئی خوشی حاصل ہوگی۔ سواری وغیرہ کا سکھ۔ کسی عزیز دوست سے ملاقات ہوگی۔ راہو کی وجہ سے فکر بھی رہیں گے۔

**متھن**:۔ ماہ کے شروع میں مالک بدھ آٹھویں خانہ میں ہونے سے بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہوں گے۔ مالی الجھنیں و گھریلو پریشانیوں کا سامنا رہیگا۔ ۷ مارچ سے بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔

**کرک**:۔ حالت میں تیزی و ذہنی تناؤ رہے گا۔ فائدے کے کام اتنے آسان نہیں ہیں۔ فضول خرچی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ بیوی سے اختلاف۔ ہفتہ بھر خرچہ زیادہ رہے گا۔ کسی دوست سے دھوکہ کا اندیشہ۔

**سنگھ**:۔ اس ماہ میں زیادہ محنت کرنے پر بھی امید کے مطابق فائدہ نہیں ہوگا۔ کاروبار میں ترقی کے موقع ملینگے۔ لیکن گھریلو الجھنوں سے موقع ہاتھ سے نکل جائیگا۔ تا ۱۸ سے حالت میں بہتری ہوگی۔

**کنیا**:۔ بہت دوڑ دھوپ کے بعد اور پریوار کی مدد سے ہی خاص کام کامیابی ملے گی۔ گھر پریوار میں خوشگوار ماحول ہوگا۔ دشمن اپنی سرگرمیاں جاری رکھیں گے۔ دوستوں سے میل جول فائدہ مند رہیگا۔

**تلا**:۔ شخصیت میں اضافہ ہوگا۔ رکاوٹوں کے باوجود گزارے لائق دھن حاصل ہوگا۔ سفر کے موقع حاصل ہونگے۔ تا ۳ سے شکر مین راشی میں آنے سے حوصلہ میں اضافہ ہوگا۔ بگڑے کام بنیں گے۔

**برشچک**:۔ محنت میں اضافہ ہوگا سوچی ہوئی منصوبوں میں کامیابی، کاروبار میں فائدہ اور ترقی کے راہ ہموار ہونگے۔ ترقی اور مالی فائدہ کے آثار ہیں۔ غیر ملکی کاموں میں کامیابی ملیں گی۔

**دھن**:۔ غیر ملکی کاموں میں کامیابی۔ کنبہ میں نیک کام ہونگے۔ کاروبار میں فائدہ و ترقی کے موقع فراہم ہونگے۔ مذہبی کاموں دلچسپی اور مبارک کام بھی ہونگے۔ تا ۱۲ کے بعد بنتے کاموں میں رکاوٹیں و تناؤ ہوگا۔

**مکر**:۔ آمدنی کے ذرائع بڑھینگے۔ کچھ نئے دوستوں کے ساتھ رابطہ قائم ہونگے لیکن آمدنی کم خرچ زیادہ رہینگے۔ ۲۷ سے ۳۰ مارچ کے درمیان فضول خرچی دھوپ زیادہ رہیگی۔ پریشانی بڑھیگی۔

**کنبھ**:۔ آمدنی کم و خرچ زیادہ ہوگا۔ فطرت میں تیزی و غصے پن سے بنتے کاموں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ نزدیکی رشتہ داروں سے من مٹاؤ ہوگا۔ کنبہ میں مالی تنگی سے پریشانی ہوگی۔

**مین**:۔ پہلے نصف ماہ میں مالی فائدہ نارمل زیادہ وقت فضول کے کاموں میں گزریگا۔ پیٹ و آنکھو میں تکلیف کا ڈر۔ اچانک مالی فائدہ کے آثار حاصل ہوگا۔ طالب علموں کو زیادہ محنت کرنی ہوگی۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش اپریل ۲۰۰۲ء

**میکھ**:۔ اس ماہ میں گاڑی وغیرہ پر خرچ زیادہ ہوگا۔ کاروبار میں دوڑ دھوپ اور جدوجہد زیادہ ہوگا۔ ۱۴/اپریل کے بعد بڑے و معزز لوگوں سے رابطہ قائم ہونگے اچانک دھن کا فائیدہ ہوگا۔

**برکھ**:۔ اس ماہ میں آمدنی کم و خرچ زیادہ ہوگا۔ کچھ نزدیکی ہی اڑچنیں و نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ ہوشیار رہیں۔ ۲۱ اپریل سے شکر اپنی راشی میں آنے سے بگڑے کاموں میں بہتری ہوگی

**متھن**:۔ ماہ کے شروع میں آرام کم و دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ حادثہ میں چوٹ لگنے کا ڈر ہے۔ فضول کاموں میں خرچ زیادہ ہوگا۔ تا ۲۱ سے گزارے لائق آمدنی و بیرون ملک جانے کے موقع ملے

**کرک**:۔ شروع میں گھریلو الجھنوں سے پوشیدہ پریشانی رہے۔ کسی نزدیکی رشتہ دار سے دھوکے ملنے کے آثار ہیں۔ لین دین کرتے وقت تکرار ہو سکتا ہے۔ ہوشیار رہیں۔ ماہ کے آخر میں صحت نرم رہیگا۔

**سنگھ**:۔ اس ماہ میں کاروباری حالت بہتر رہے گی۔ نیک کاموں پر خرچ ہوگا۔ نئے منصوبے پر غور کرنے ہونگے۔ امید کے مطابق کامیابی ملنے کے آثار ہیں۔ لیکن رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑیگا۔

**کنیا**:۔ ماہ کے شروع میں رکاوٹوں کے باوجود کاموں میں کامیابی ملے گی۔ اس راشی پر سورج کی نظر ہونے سے آنکھوں میں تکلیف رہے گی۔ ذرائع میں اضافہ اور کاروبار میں کامیابی ملے گی۔

**تلا**:۔ ماہ کے شروع میں تفریحی کاموں پر خرچ زیادہ ہوگا۔ فائدہ کم گھریلو الجھنوں سے ذہنی تناؤ رہیگا۔ نوکری و کاروبار میں رکاوٹوں سے فائدہ کے موقع کم حاصل ہونگے۔

**برشچک**:۔ ذہنی تناؤ اور گھریلو الجھنیں بڑھیں گی۔ زیادہ جدوجہد کے بعد فائدہ کم رہے گا۔ خرچ زیادہ ہونگے۔ رکے ہوئے کاموں میں سدھار، آمدنی کم خرچ زیادہ ہوگا۔ نئے کام کا منصوبہ بنیگا۔

**دھن**:۔ آمدنی کم اور خرچ زیادہ ہوگا۔ کسے رکے ہوئے کام کو پورا کرنے میں خاص رابطے کی ضرورت رہے گی۔ سیر و تفریح کے آثار ہیں۔ تاریخ ۱۰، ۱۱ کو طاقت و عزت میں اضافہ ہوگا۔

**مکر**:۔ اچانک مالی فائدہ ہو۔ لیکن تفریح او رعیاشی پر خرچ زیادہ ہوگا۔ ملک و غیر ملکی رابطہ قائم ہوں گے۔ کاروبار کی حالت کچھ ٹھیک رہیگی۔ رشتہ داروں کا مدد حاصل ہوگا۔ نیک کاموں میں خرچ ہوگا۔

**کنبھ**:۔ اس ماہ میں بڑے افسروں سے میل جول فائدہ مند ہوگا۔ لیکن دوستوں سے دھوکہ ملنے کے آثار ہیں۔ ہوشیار رہیں۔ زمین و گاڑی کا خرید و فروخت ہوگا۔ کاروبار میں اچانک الجھنیں تناؤ رہیگا

**مین**:۔ ماہ کے شروع میں مالی نقصان ہوگا۔ جسمانی تکلیف، ذہنی تناؤ رکاوٹ پیدا ہوگا۔ تا ۱۴ کے بعد گزارے لائق آمدنی حاصل ہوگا۔ کچھ بگڑے کام بنیگا۔ معزز لوگوں سے رابطہ قائم ہوں گے۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش مئی ۲۰۰۲ء



## سنگھ راشی (Leo) (م، می، مو، مے، مو، تا، ٹی، ٹو، ٹے)

گرہ گوچر۔ ۱۲ فروری سے ۱۳ مارچ تک اس راشی پر سورج کی ساتویں نظر رہے گی۔ ۲۳ جولائی سے سال کے آخر تک سنیچر کی تیسری نظر اس راشی پر پڑیگی۔ ۱۶ اگست سے ۱۵ ستمبر کے درمیان سورج اسی راشی پر گردش کریگا۔ جبکہ ۱۹ اگست سے ۱۵ اکتوبر تک منگل بھی اس راشی پر گردش کریگا۔ سال کے نصف حصہ میں دھن لابھ۔ جبکہ پیشتر حصہ میں بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہونگی۔



## کنیا راشی (virgo) (ٹو، پ، پی، پو، کھ، ن، ٹھ، پے، پو)

گرہ گوچر۔ ۱۰ جنوری سے ۲۰ فروری تک اس راشی پر منگل کی خاص ساتویں نظر رہے گی۔ ۲۶ مارچ سے ۱۹ اپریل تک راشی کا مالک بدھ نیچ راشی میں گردش کریگا۔ ۱۷ مئی سے ۴ جون تک بدھ غروب رہنے سے بنتے کاموں میں اڑچنیں پڑیں گی۔ صحت بھی ٹھیک نہ رہے۔ ۲۱ اگست سے ۱۲ اکتوبر کے درمیان راشی کا مالک بدھ کنیا راشی میں ہی گردش کرنے سے بگڑے کام بننگے۔ سال کا اثر ملا جلا رہیگا۔

**میکھ:**۔ پہلے نصف میں کچھ رُکے ہوئے کام بنیں گے۔ ملکی یا غیر ملکی سفر کرنے کا پروگرام بنے گا۔ تعلیم کے لئے کسی نئے سبجیکٹ میں دلچسپی بنے گی۔ کچھ معزز لوگوں سے رابطہ قائم ہوگا۔

**برکھ:**۔ حوصلہ و خوش نصیبی میں اضافہ ہوگا۔ مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ گاڑی وغیرہ کا سُکھ حاصل ہوگا۔ ماہ کے آخر میں خرچ بڑھے گا۔ کسی بڑے افسر سے رابطہ قائم ہوگا۔ لیکن فائیدہ نہ ہو سکے گا۔

**متھن:**۔ مالی تنگی کی وجہ سے مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑیگا۔ بڑے جدوجہد کرنے پر گزارے لائق دولت حاصل ہوگا۔ صحت میں خرابی آنکھوں میں تکلیف کے امکان ہیں۔ ہوشیار رہیں۔

**کرک:**۔ کاروبار مدھم رہے گا۔ رُکاوٹوں کے بعد مالی فائدہ حاصل ہو۔ تا ۳ کو کسی بڑے آدمی کے ملاقات سے کوئی مشکل کام حل ہونے آثار ہیں۔ مذہبی کاموں میں دلچسپی، کنبہ میں خوشی کا ماحول رہیگا۔

**سنگھ:**۔ گزارے لائق آمدنی کے ذرائع بنیں گے۔ کنبہ میں کوئی خوشی ملنے کے آثار ہیں۔ دوستوں سے رابطہ قائم ہوگا۔ لیکن ذہنی تناؤ اور الجھن رہیں گے۔ تا ۱۵ سے اچانک خرچ بڑھیں گے۔

**کنیا:** خوش قسمتی اور مالی فائدہ کے آثار ہیں۔ ساتھ ہی صحت خراب رہیں گے۔ ذہنی تناؤ اور خرچ زیادہ ہوں گے۔ ازدواجی زندگی میں فضول کی پریشانیاں رہیں گی۔

**تلا:**۔ ماہ کے شروع میں ہی کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ اچانک مالی فائدہ اور لاٹری کے آثار ہیں۔ بیرون ملک سے متعلق لوگوں کے ساتھ رابطہ قائم ہوگا۔ لیکن شنی کی ڈھیا سے بے چینی بھی رہے گی۔

**برشچک:**۔ رُکاوٹوں کے باوجود گزارے لائق دولت حاصل ہوتی رہیگی۔ کسی نزدیکی ساتھی کے مدد سے کوئی بگڑا کام بنے گا۔ مذہبی کام میں دلچسپی بڑھے گی۔ ماہ کے آخر میں کسی رشتہ دار سے دھوکہ ملے۔

**دھن:**۔ کاروبار میں ترقی کے موقع حاصل ہو۔ لیکن منگل کی خاص نظر پڑنے سے بنتے کام میں اڑچنیں اور السیہ میں اضافہ ہوگا۔ آمدنی سے زیادہ خرچ ہوگا۔ آنکھوں میں تکلیف اور سر میں درد رہے گی۔

**مکر:**۔ عزت بڑھے گی۔ محنت اور جدوجہد کے بعد مالی فائدہ ہوگا۔ نئے کام میں روپیہ لگانے کا منصوبہ بنے گا۔ صبر تحمل سے کام لیں۔ عیش عشرت پر خرچ زیادہ ہوگا۔ فضول فکر اور تناؤ رہے گا۔

**کنبھ:**۔ گزارے لائق آمدنی کے ذرائع بنیں گے لیکن خرچ بھی زیادہ رہے گا۔ نزدیکی رشتہ دار کے مدد سے کچھ بگڑے کاموں میں بہتری ہوگی۔ نئے پرانے دوستوں سے میل جول بڑھے گا۔

**مین:**۔ کاروبار میں لین دین کرتے وقت مالی نقصان اور دھوکہ ملنے کے آثار ہیں۔ غیر ملکی کاموں میں ترقی نہیں کے برابر ہوگی۔ کنبہ میں مالی تنگی اور تناؤ کا سامنا رہے گا۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش جون ۲۰۰۲ء

**میکھ:**۔ کاروبار میں مشغولیت بڑھے گی۔ بہت محنت کرنے پر ہی فائدہ و ترقی کے موقع ملیں گے۔ کسی نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ اس ماہ چھوٹا یا بڑا سفر بھی زیادہ ہونے کے امکان ہیں۔

**برکھ:**۔ رُکاوٹوں کے باوجود کاموں میں کامیابی ملیں گے۔ کسی سے تکرار کے حالات پیدا ہوں گے۔ ماہ کے آخر میں کس غلط آدمی سے پریشانی آسکتی ہے۔ ذہنی تناؤ رہے گا۔

**متھن:**۔ نوکری اور کاروبار میں جدوجہد کرنا پڑے گا۔ بہت زیادہ بھاگ دوڑ کرنے پر بھی آمدنی سے زیادہ خرچ ہوگا۔ کچھ اندرونی دقتیں بڑھیں گی۔ صبر سے کام کرنے پر ہی فائدہ ہوگا۔

**کرک:**۔ فضول کی بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ بہت جدوجہد کے باوجود گزارے لائق آمدنی حاصل ہوگا۔ من پریشان اور بے چین رہیں گے۔ اپنے بھی بیگانے جیسا برتاؤ کریں گے۔

**سنگھ:**۔ ماہ کے شروع صحت خراب اور آنکھوں میں تکلیف رہے گی۔ ہوشیار رہیں۔ تا ۲۴ سے ۲۵ کو کچھ مالی تنگی و گھریلو پریشانیاں رہیں گے۔ ماہ کے آخر میں کاروبار میں ترقی کے موقع حاصل ہونگے

**کنیا:**۔ کچھ بگڑے کام میں سدھار ہوگا۔ مالی فائدہ کنبہ میں خوشی ملے۔ کاروبار میں چھوٹے چھوٹے کام نپٹانے سے ضرور ہی فائدہ ہوگا۔ تا ۲۱ کے بعد کاروبار میں نوکری میں ترقی کے راہ ہموار ہونگے۔

**تلا:**۔ اس ماہ میں صحت خراب سر درد، آنکھوں میں تکلیف ہوگا۔ کچھ مالی تنگی کا بھی سامنا کرنا پڑیگا۔ کنبہ میں نزدیکی رشتہ داروں سے فضول کا تناؤ ہوگا۔ ماہ کے آخر میں اچانک سفر کرنے کے آثار ہیں۔

**برسچک:**۔ کسی دوست کی مدد سے رُکا ہوا کام بنے گا۔ کنبہ کے خوش میں اضافہ ہوگا۔ جدوجہد کے بعد مالی فائدہ نہیں ہوگا۔ فضول کاموں پر خرچ زیادہ ہوگا۔ آپس میں من متاؤر ہے گا۔

**دھن:**۔ نوکری اور کاروبار میں معزز لوگوں کے میل جول سے ترقی کے موقع ملیں گے۔ زمین و گاڑی سے متعلق فکر رہے گی۔ بنتے کاموں میں رُکاوٹ پیدا ہوگا۔ لیکن محنت کے بعد کامیابی ملے گی۔

**مکر:**۔ بہت مشکل حالات میں گزارے لائق آمدنی ہو۔ خرچ زیادہ رہے گی۔ کاروبار و نوکری میں مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ زیادہ بھاگ دوڑ سے جسم میں تکلیف رہے گا۔

**کنبھ:**۔ ماہ کے شروع بہت دقتوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ فضول بھاگ دوڑ زیادہ رہے۔ پوشیدہ فکر میں اضافہ اور فضول خرچی بڑھے گی۔ ماہ کے آخر میں کوئی بگڑا کام بنیں گا۔

**مین:**۔ کوشش کرنے پر فائدے پہلے سے بہتر ہونگے۔ مختلف دقتوں کے حل ہونے موقع ملیں گے۔ کنبہ میں نزدیکی رشتہ داروں سے من متاؤر ہے گا۔ ماہ کے آخر میں کسی سے دھوکہ ملنے کے آثار ہیں

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش جولائی ۲۰۰۲ء



**تلا راشی (Libra)** (را، ری رو، رے، رُو، تا، تی تو، تے)

گرہ گوچر۔ سال کے شروع سے ۴ جولائی تک برہسپت کی نظر اور ۲۲ جولائی تک سنیچر کی ڈھیا اس راشی پر رہے گی۔ ۳ مارچ سے ۲۶ مارچ تک راشی کا مالک شکر اُوچ (اچھی) حالت میں اور یکم اگست سے ۳۰ اگست تک شکر نیچ (کنیا) راشی میں گردش کریگا۔ ۱۱ اکتوبر سے شکر تلا میں ہی وکری ہو کر ۲۲ اکتوبر سے وکری ہوگا۔ تلا راشی والوں کو آئندہ برس جدوجہد اور کشمکش کن حالات کا سامنا رہیگا۔



**برشچک (Scorpio)** (ا، ن، نو، نے، نی، یو، یا، وی، یو)

گرہ گوچر۔ ۱۶ فروری ۲۰۰۲ء کے بعد کیتو اس راشی پر سال کے آخر تک گردش کریگا۔ ۲۱ فروری سے ۱۸ مئی تک اس راشی پر منگل کی اچھی نظر رہے گی۔ سال کے شروع سے ۲۲ جولائی تک سنیچر کی مخالف نظر پڑیگی۔ ۲۳ جولائی سے سال کے آخر تک اگرچہ شنی کی ڈھیہ کا اثر رہے گا مگر ۵ جولائی سے اس راشی پر برہسپت کی نظر پڑنے سے شنی کی ڈھیہ کا زیادہ ناقص اثر نہ ہوگا۔ سال کا اثر ملا جلا رہیگا۔

میکھ۔ مہینے کے شروع میں کوئی مبارک خبر ملے گی۔ ۳ جولائی سے منگل کرک میں ہونے سے بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہوں گی۔ نزدیکی رشتہ داروں سے من مٹاؤ رہے گا۔ زیادہ وقت سوچ وچار میں گزرے گا۔

برکھ:۔ پریوار میں کوئی نیک کام ہونے کی امید ہے۔ زمین جائیداد بنانے کے متعلق دقتیں ہونگی۔ آمدنی سے زیادہ خرچ ہونگے۔ صحت کے متعلق پریشانیاں اور سفر پیش ہونگے۔

متھن:۔ زیادہ محنت کرنے کے بعد بھی امید کے مطابق فائدہ نہیں ہوگا۔ بیوپار میں ترقی کے موقع ملیں گے۔ گھریلو الجھنوں سے کام میں رکاوٹیں آئیں گے اور دھوکہ ملنے نشان ہیں ہوشیار رہیں۔

کرک:۔ مہینے کے شروع دھن لابھ اور بگڑے کام میں سدھار ہوگا۔ کسی بڑے آدمی رابطہ قائم ہوگا۔ کسی خاص موقع واُتسو میں جانے سے مان عزت بڑھے گی۔ ماہ کے آخر میں کسی آدمی کی وجہ سے ذہنی تناؤ رہیگا۔

سنگھ:۔ ۵ جولائی سے شکر اس راشی میں آنے سے مختلف کاموں پر خرچ ہوگا۔ مذہبی کاموں میں دلچسپی بڑھیگی۔ ۲۳ جولائی کے بعد اس راشی پر شنی کی خاص نظر پڑیگی۔ جس سے تعلیم و اولاد کے متعلق فکر بڑھے گا۔

کنیا: ماہ کے شروع میں تھوڑا فائیدہ ہوگا۔ بے کار میں زیادہ خرچ ہوگا۔ ترقی اور مان عزت بنائے رکھنے کے لئے جدوجہد کرنی پڑے گی۔ ۴ تاریخ سے راشی سومی بدھ دشم ہونے سے کاروبار میں ترقی کے آثار ہیں۔

تلا:۔ اس مہینے میں کاروبار میں بہت مشکلوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ کام زیادہ ہونے پر بھی آمدنی کم رہیگی۔ ۱۳ تاریخ سے پریوار میں پریشانیاں بڑھیں گی۔ اولاد کی طرف سے فکر رہے گی۔

برشچک:۔ اس ماہ میں کاروبار نوکری میں ترقی کے ذرائع بڑھیں گے۔ رکا ہوا دھن حاصل ہوگا۔ والدین سے مالی فائدہ ہوگا۔ عیاشی پر زیادہ خرچ ہوگا۔ غیر ملک سے پتر چار ہوگا۔ شبھ سماچار ملے گا۔

دھن:۔ راشی سوامی گرو ۵ جولائی سے غروب ہونے سے کاروبار میں جدوجہد اور محنت کے بعد فائدہ ہوگا۔ پریوار میں من مٹاؤ اور نزدیکی رشتہ داروں سے ٹکراؤ کے حالت پیدا ہوں گے۔ آمدنی کم اور خرچ زیادہ ہوگا۔

مکر:۔ اس ماہ ملا جلا اثر رہے گا۔ نوکری اور کاروبار میں ترقی کے موقع ملیں گے۔ لین پریوار کی وجہ سے فائدہ کم ہوگا۔ تاریخ ۲۶، ۲۷ رشتہ داروں سے ٹکراؤ اور پریوار میں الجھنیں بڑھیں گی۔

کنبھ:۔ ماہ کے شروع میں صحت ٹھیک اور بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ بھائی بہنوں کا سکھ حاصل ہوگا۔ سوچی ہوئی اسکیم میں کامیابی کے آثار ہیں۔ دھن لابھ اور سواری وغیرہ کے سکھ کے امکان ہیں۔

مین:۔ ۵ تاریخ سے گرو کی شبھ نظر ہوگی۔ خاص کاموں میں کامیابی ملیں گے۔ دھن جمع بڑھے گا۔ نئے کام میں لابھ ہوگا۔ لیکن زمین جائیداد کے جھگڑے دور ہونے میں دیری ہوگی۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش اگست ۲۰۰۲ء

میکھ۔ اس ماہ سے اس راشی پر سنیچر کی ساڑھ ستی کا اثر ختم ہے۔ کچھ بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ سوچے ہوئے منصوبوں میں کچھ کامیابی حاصل ہوگی۔ کسی نئے اوارے سے دھن لابھ ہونے کا موقعہ حاصل ہونگے۔

برکھ:۔ شروع میں بیحد جدوجہد والے حالات کا سامنا۔ اچانک پریوار کے ساتھ یاترا۔ تاریخ ۹ سے منگل کا بُرا اثر گھٹے گا۔ لہٰذا گذارے لائق دھن ملے۔ فائدے کی راہ ہموار ہوگی۔ اخراجات بڑھیں گے۔

متھن:۔ اس راشی کے سر پر شنی ساڑھ ستی کا اثر چل رہا ہے۔ مگر ۲ تاریخ سے اس کا مالک بدھ طلوع ہو جانے سے شدید محنت کے باوجود دھن کا لابھ تھوڑا ہوگا۔ کچھ رُکے ہوئے کام بھ انجام ہونگے۔ گھر میں کوئی خوشی کا ماحول بنے گا۔

کرک:۔ مہینے کے شروع میں کاروبار اور گھریلو الجھنیں زیادہ رہیں گی۔ پریوار کے مسئلے کی وجہ سے دل میں بے چینی رہے گی۔ بنتے کاموں میں بگاڑ پیدا ہوگا۔ خرچ زیادہ ہونگے۔

سنگھ:۔ کنبہ میں فضول کا خرچ۔ الجھنیں بڑھیں گی اور گڑ بڑی کا ماحول رہیگا۔ لیکن راشی کا سوامی سورج کی نگاہ کی وجہ سے گزارے لائق آمدن کے ذرائع بنیگے۔ رکے کاموں میں کامیابی۔

کنیا:۔ ماہ کے شروع میں بدھ طلوع ہو جانے سے رُکے ہوئے کام سر انجام ہونگے صحت میں بہتری ہوگی۔ نصف میں فضول کی دوڑ دھوپ خرچ بھی زیادہ ہونگے۔ ۳۱ سے بدھ بلند حالت میں ہونے سے اچانک خوشخبری ملیگی۔

تلا:۔ راشی کا مالک اس ماہ نیچ ہونے سے اخراجات کے متعلق کچھ پریشانیاں ہونگی۔ آمدن کی نسبت خرچ زیادہ ہونگے۔ سفر پیش آئے۔ ماہ کے آخر میں کسی نئے کام کی پلان بنیگی۔ اپنے کنبے میں آپسی اختلافات پیدا ہونگے۔

برشچک:۔ برہسپت کی ۵ ویں نظر ہونے سے حالات میں سدھار۔ دوستوں اور رشتہ داروں سے تعاون ملے گا۔ خاص سکیم کو پورا کر سکتے ہیں۔ شکرت کا کوئی بھی کام نہ کریں۔ ورنہ نقصان کا ڈر۔

دھن:۔ راشی کا مالک برہسپت طلوع ہونے سے کسی اچھے کام پر خرچ زیادہ ہوگا۔ کسی عزیز سے تعلقات قائم ہونگے۔ ماہ کے آخر میں اچانک سفر ہو۔ کسی بڑے آدمی سے تعلق ہونگے گزارے لائق آمدن کے ذرائع بنیگے۔

مکر:۔ کاروباری کاموں میں کامیابی ملے گی۔ نئے پلان بنیں گے۔ محنت کرنے سے کام پورا ہوگا۔ مہینے کے آخر میں جسمانی اور ذہنی تناؤ بے چین رکھیں گے۔

کنبھ:۔ راشی کے مالی حالات بہتر ہونگے۔ کاروبار میں مصروفیات بنیں رہینگی۔ اپنے اوارے میں عزت میں اضافہ ہوگا۔ غیر ملکی کاموں کے متعلق کچھ کامیابی حاصل ہوگی۔ ماہ کے دوئم حصہ میں اخراجات میں اچانک اضافہ ہوگا۔

مین:۔ فضول کے بھاگ دوڑ زیادہ۔ گھریلو الجھنیں پیدا ہوں گی۔ والدین کے تعاون سے حالات بدلیں گے۔ سفر پر خرچ ہوگا۔ عورتوں کو گھریلو فکر ہوگی۔ دھارمک کاموں میں دلچسپی بڑھے گی۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش ستمبر ۲۰۰۲ء



## دھن راشی (Saggitarius) (یے، بھا، بھی، دھ، پھ، بھ)

گرہ گوچر۔ سال کے شروع سے ۱۵ فروری تک کیتو اس راشی پر گردش کریگا۔ سال کے شروع سے ۴ جولائی ۲۰۰۲ء کے درمیان اس راشی کے مالک برہسپت کی نظر اسی راشی پر پڑے گی۔ ۲۳ جولائی ۲۰۰۲ء سے سال کے آخر تک سنیچر کی ساتویں نظر اس راشی پر پڑیگی۔ گرہوں کے زیر اثر سال کے نصف حصہ دھن راشی والوں کو فائدہ مند ہوگا۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔



## مکر راشی (Capricorn) (بھو، جی، کھی، کھ، ک، کی، گ)

گرہ گوچر۔ سال کے شروع سے ۲۷ تک یورینس اس راشی میں گردش کریگا۔ اور سال کے شروع سے ۶ مارچ تک بدھ بھی اسی راشی میں گردش کریگا۔ نیپچون تمام سال اسی راشی میں گردش کریگا۔ ۴ جولائی سے ۱۸ اگست تک منگل کی اس راشی پر اوچ (اچھی) نظر پڑیگی۔ جبکہ ۵ جولائی سے سال کے آخر تک برہسپت کی نیچ نظر رہے گی۔ سال کے پہلے حصہ میں کوئی خوشخبری ملے گی۔

میکھ:۔ اس راشی پر شنی ساڑھ ستی کا اثر اب ختم ہے۔ اور اس ماہ منگل پانچویں خانہ میں گردش کرنے سے لابھ اور ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔ اندرونی اور غیر ملک کے لوگوں کے ساتھ تعلقات بڑھیں۔

برکھ:۔ اس راشی کیلئے گرہوں کی پوزیشن اچھی رہے گی۔ کچھ بگڑے کاموں میں بہتری ہوگی۔ دھن لابھ اور ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔ بلا وجہ غصہ نہ کریں ورنہ ترقی کے راستہ میں خود ہی اڑچنوں کی وجوہات بن جائینگے۔

متھن:۔ اگرچہ کچھ بگڑے کام بننے کے آثار بنیں گے۔ اور کاروبار میں ترقی کے چانس بھی ہیں۔ لیکن اس راشی پر شنی کے ساڑھ ستی کے اثرات ہونے کے وجہ سے بنے کاموں میں اڑچنیں اور صحت میں خرابی کا بھی ڈر ہے۔

کرک:۔ کاروباری فائدے میں اضافہ۔ نئے پلانوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ دھارمک کاموں میں سیوا کی دلچسپی بڑھیگی۔ پتنی اور اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ مہینے کے آخر میں گھریلو الجھنوں کے وجہ سے پریشانی ہو۔

سنگھ:۔ سنیچر کی تیسری نظر پڑنے سے جسمانی تکلیف۔ پیٹ و سر میں درد میں بہت پریشانی ہوگی۔ الجھنیں اور مسائل ابھرتے اور سمٹے رہیں گے۔ فضول کے جھگڑوں سے بچیں۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ۔

کنیا:۔ گھر پریوار میں خوشگوار ماحول ہوگے ہوئے بھی پوشیدہ فکر رہے گی۔ تاریخ ۱۰ سے منگل کی وجہ سے فضول کے جھگڑے اور تکرار سے احتیاط برتیں۔ مہینے کے آخر میں صحت خرابی کا ڈر

تلا:۔ کاروباری کاموں میں کامیابی ملے گی۔ نئے پلان بنیں گے۔ محنت کرنے سے کام پورا ہوگا۔ مہینے کے آخر میں جسمانی اور ذہنی تناؤ بے چین رکھیں گے۔ جسمانی تکلیف کا ڈر رہے گا۔

برشچک:۔ بھاری جدوجہد کے بعد کامیابی کے آثار بنیں گے۔ غیر ضروری دھن خرچ ہوگا۔ شرکت کے کاموں میں نقصان۔ کسی اپنے آدمی کے تعاون سے زمین کا جھگڑا سلجھے گا۔

دھن:۔ ماہ کے شروع میں سنیچر کی ساتویں نظر پڑ رہی ہے۔ جس سے پہلے ہفتے آمدن کم خرچ زیادہ رہیں گے۔ کسی عزیز سے ملاپ ہوگا۔ بیشتر وقت فضول کے کاموں میں گزریگا۔ گزارے لائق آمدن کے ذرائع بنیگے۔

مکر:۔ مہینے کے شروع میں کاروبار میں چیلنج کا سامنا کرنا پڑے گا۔ بھرپور محنت اور خیر خواہوں کے تعاون کے تعاون سے ہی مطلوبہ کامیابی ممکن ہوگی۔ مہلا اور سنتان سے متعلقہ تشویش رہے گی۔

کنبھ:۔ ماہ کے شروع میں ہی اس راشی پر منگل کی نظر پڑنے سے دماغی تناؤ رہے۔ دھن کا نقصان اور بنتے کاموں میں اڑچنیں۔ جسمانی تکلیف اور بلا وجہ سفر کرنا پڑے۔ غیر ملکوں کے لوگوں کے ساتھ رابطہ قائم ہوگا۔

مین:۔ مہینے کے شروع سے ہی راشی کے مالک برہسپت کی نظر پڑنے سے اچانک دھن لابھ ہوگا۔ نوکری اور کاروبار میں ترقی اور دھن لابھ کے چانس بنیں گے۔ مگر شنی کے بھی نظر ہونے سے خرچ بہت ہونگے۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش اکتوبر ۲۰۰۲ء

میکھ:۔ ماہ کے شروع میں ہی سبھاؤ میں تیزی اور تناؤ رہے گا۔ ۱۶ اکتوبر سے اس راشی پر منگل کی اپنی نظر پڑنے سے بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ پریوار اور سماج میں عزت مان میں اضافہ ہوگا۔ کسی اچھے کام پر خرچ زیادہ ہونگے۔

برکھ:۔ ۱۱ تاریخ سے شکر وکری ہو رہا ہے۔ جدوجہد کے باوجود گزارے یوگ آمدن۔ مگر اخراجات بہت زیادہ ہونگے۔ کسی رشتہ دار سے من مٹاؤ۔ ۲۲ تا سے شکر غروب ہونے سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہونگی۔

متھن:۔ کشمکش کن حالات ہونے پر بھی گزارے لائق دھن لابھ ہوگا۔ فضول کا غصہ سوبھاؤ میں چڑچڑاپن اور اشتعال زیادہ رہے گا۔ نئے پلانوں کا ذکر دلچسپی پیدا کریگا۔ کسی خاص چیز کے ختم یا گم ہونے کا دکھ ہوگا۔

کرک:۔ گرہوں کی حالت شبھ ہونے سے حالات میں سدھار۔ دوستوں اور رشتہ داروں سے تعاون ملے گا۔ خاص سکیم کو پورا کر سکتے ہیں۔ شرکت کے نئے کام سے پرہیز کریں۔ ورنہ نقصان کا ڈر۔

سنگھ:۔ خصوصی شخص اور بہتر لوگوں سے ملاقات خود بخود ہوجائیں گی۔ جیسر کاری تقریبات میں آنا جانا ہوگا۔ بہت سی جھنجھٹوں کی وجہ سے آرام و آسائش میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ نوکری پیشہ کو دھن لابھ کے امکان

کنیا:۔ پریوار میں فضول کا خرچ۔ الجھنیں بڑھیں گی اور گڑھوں کا ماحول رہے گا۔ لیکن راشی کا سوامی بدھ کی وجہ سے گزارے لائق آمدن کے ذرائع بنیں گے۔ رکے کاموں میں کامیابی۔

تلا:۔ گھریلو الجھنوں اور کاروباری مسائل کی وجہ سے ذہنی تناؤ اور غصہ زیادہ ہو۔ آمدن کے ساتھ خرچ بھی امید کے برعکس زیادہ ہوگا۔ کسی کام میں تاخیر ہونے سے غصہ اور اشتعال بڑھے گا۔

برشچک:۔ مالی حالات میں کچھ سدھار ہوگا۔ آمدن میں اضافہ کے ساتھ خرچ بھی زیادہ ہوگا۔ گھریلو الجھنوں کی وجہ سے من تھوڑا پریشان رہے گا۔ نیک کاموں میں جوش پیدا ہوگا۔ سرکار کی طرف سے پریشانی ہوگی۔

دھن:۔ جوش میں اضافہ اور صنعت میں کچھ کامیابی حاصل ہوگی۔ جدوجہد کرنے پر گزارے لائق دھن ملیگا۔ فضول کی بھاگ دوڑ اور فضول خرچی ہوگی۔ دشمن نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔

مکر:۔ اس ماہ اچانک دھن ملے گا۔ کسی عزیز کی مدد سے کامیابی ملے گی۔ ذہنی پریشانی رہے گی۔ لیکن اولاد عزت بڑھائیگی۔ کسی حصولیابی کے بارے میں بے چینی رہیگی۔ صحت میں خرابی اور گڑبڑ رہے۔

کنبھ:۔ کاروبار میں جدوجہد والے حالت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کسی نزدیکی دوست سے من مٹاؤ پیدا ہوگا۔ مالی الجھنوں کی وجہ سے تشویش رہے گی۔ غصہ میں وجہ سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔

مین:۔ اس راشی پر برہسپتی دشنی کی نظروں کا اثر ہونے سے بھاری جدوجہد کے بعد ہی گزارے لائق آمدن کے ذریعہ بنیگے۔ منگل کی نظر رہنے سے گھریلو الجھنوں میں من پریشان رہے گا۔ عیاشی کے کاموں پر خرچ ہوگا۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش نومبر ۲۰۰۲ء



کنبھ راشی **(Aquarius)** (گو، گے، گی، س، سے سو، د)

گرہ گوچر۔ سال کے شروع سے ۴ جولائی تک کنبھ راشی پر برہسپتی کی نظر اور ۲۲ جولائی تک سنیچر کی اپنی راشی کی نظر رہے گی۔ ۲۸ جنوری سے سال کے آخر تک یورینس کنبھ راشی پر اور ۱۲ فروری سے ۱۳ مارچ کے درمیان سورج اس راشی پر گردش کریگا۔ ۴ جولائی سے ۱۵ اکتوبر تک منگل کی ناقص نظر اس راشی پر پڑیگی۔ سال کے نصف حصہ کنبھ راشی والوں کیلئے ترقی اور فائدہ دینوالا ہو گا



مین راشی **(Pisces)** (دی، دی، تھ، جھ، ج، دے، دو، چ، چی)

گرہ گوچر۔ ۱۰ جنوری سے ۲۰ فروری تک منگل مین راشی میں ہی گردش کریگا۔ ۵ جولائی سے سال کے آخر تک اس راشی کا مالک برہسپتی اوچ راشی (کرک) میں گردش کریگا۔ اور اسکی مین راشی پر نویں مبارک نظر رہے گی۔ ۲۳ جولائی ۲۰۰۲ء سے سال کے آخر تک سنیچر کی دسویں نظر پڑیگی۔ سال کا پیشتر حصہ میں نصیب میں ترقی اور دھن دولت کا فائیدہ ہو گا۔

میکھ:۔ ماہ کے شروع میں جوش اور حوصلہ میں اضافہ ہوگا۔ اور دھن کے فائدہ بھی ملیں گے۔ ۹ نومبر کے بعد بھاگیہ میں تبدیلی کے امکان ہیں۔ اونچے عہدہ والوں کے ساتھ تعلقات بنینگے۔ فضول خرچی بھی بڑھیگی۔

برکھ:۔ جسمانی تکلیف، ذہنی تناؤ اور صحت میں خرابی کے یوگ ہیں۔ فائیدہ کم خرچ زیادہ ہو گا۔ مختلف الجھنوں کا سامنا ہو گا۔ ماہ کے آخر میں کوئی بگڑا کام بننے کے یوگ ہیں۔

متھن:۔ کاروبار میں کئی طرح کے اتار چڑھاؤ اور دوسری پریشانیاں رہیں گی۔ جگہ کی تبدیلی کے بھی آثار ہیں۔ عورت و اولاد کی طرف سے خوشخبری۔ اور اخراجات بڑھیں گے۔

کرک:۔ شنی ساڑستی کی وجہ سے عام طبقے کو مشکل حالات کا سامنا۔ بہت کوشش کرنے کے بعد گذارے لائق دھن ملے گا۔ کچھ جھگڑے ذہنی تناؤ کی وجہ بنیں گے۔

سنگھ:۔ نصف حصہ میں کسی نزدیکی رشتہ دار سے دھوکہ مل سکتا ہے۔ زمین اور گاڑی کی خرید و فروخت کرتے وقت احتیاط برتیں۔ کسی عزیز سے من مٹاؤ کا ڈر۔ صحت میں گڑبڑ اور تناؤ بڑھے گا۔

کنیا:۔ ماہ کے شروع میں دوجہد بھرے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ مختلف کوششیں بھرپور محنت اور بھلا چاہنے والوں کا تعاون لے کر ہی مطلوبہ کامیابی ممکن ہو گی۔

تلا:۔ رکاوٹوں کے باوجود منافع اور کاموں میں کامیابی۔ کاروبار میں مصروفیت اور تبدیلی کا خیال بنے گا۔ یاترا کا پروگرام۔ پیارے بھائی سے ملاقات ہو گی۔ مہینے کے آخر میں عورت کا سکھ ملے۔

برشچک:۔ برہسپتی کی نظر ہونے سے کاروبار میں ترقی اور دھن لابھ کے مواقع حاصل ہوں گے۔ بہت زیادہ مصروفیات کے باوجود کامیابی ملے گی۔ پتنی اور سنتان کی طرف سے خوشی حاصل ہو گی۔

دھن:۔ شروع میں کسی دوست کی مدد سے بگڑا کام بنے گا۔ رکاوٹوں کے باوجود گزارے لائق دھن ملے گا۔ آلس میں اضافہ ہو گا۔ صحت نرم رہے گی۔ گلے اور بخار کی بیماریاں ہوں گی۔

مکر:۔ کاروباری فائدے میں اضافہ ہو گا۔ نئے پلانوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ دھارمک کاموں میں دلچسپی برھے گی۔ پتنی اور اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہو گی۔ مہینے کے آخر میں صحت میں خرابی۔

کنبھ:۔ اس ماہ میں کوششیں کرنے پر اہم کاموں میں کامیابی حاصل ہو گی۔ خاندانی الجھنوں کا حل نکلنے کے آثار بڑھینگے۔ شرکت کے کاموں میں نقصان ہو گا۔ صحت کا خاص خیال رکھیں۔

مین:۔ ادھورے کام کسی دوست کی مدد سے مکمل ہوں گے۔ جلد بازی اور لاپروائی سے کام بگڑ سکتا ہے۔ بھائی سے من مٹاؤ اور غلط فہمی پیدا ہو گی۔ قابل عمل اور ضبط و تحمل رکھنے سے فائیدہ ہو گا۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش دسمبر ۲۰۰۲ء

میکھ:۔ ماہ کے پہلے حصہ میں کاروبار کے متعلق مالی الجھنیں پیدا ہونگی اور بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہوں گی۔ دوئم حصہ میں السں میں اضافہ ہو گا اور عیش پرستی میں خرچے بھی زیادہ ہونگے۔

برکھ:۔ اس ماہ شکر مارگی ہونے سے بگڑے کاموں میں کچھ سدھار ہو گا۔ گزارے یوگ آمدن کے ذریعات بنینگے۔ مگر شنی کی ساڑھ ستی کے وجہ سے جدوجہد زیادہ رہیگی خرچ بڑھینگے۔ شری درگا پاٹھ کرنا شبھ ہو گا۔

متھن:۔ اس راشی پر شنی کی ساڑھ ستی ہونے سے پریوار کی اور مالی الجھنے بڑھیں گی۔ گھریلو جھگڑوں کی وجہ سے من دکھی رہیگا۔ آرام کم اور بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ گاڑی وغیرہ چلاتے وقت چوٹ کا ڈر ہے۔

کرک:۔ کسی نئے کام کا پلان بنے گا۔ کاروبار میں ترقی اور دھن لابھ کے راستے ہموار ہونگے۔ شنی ساڑھ ستی کی وجہ سے ذہنی تناؤ رہیگا۔ پریوار یا کسی خاص دوست کا تعاون ملنے سے کوئی رکا ہوا کام بنیگا۔

سنگھ:۔ کاروبار کی حالت نارمل رہیگی۔ آمدن کم خرچ زیادہ رہیگا۔ عورت و اولاد کی طرف سے پریشانی۔ ششماہی میں رقم کا نقصان کسی اعلیٰ افسر سے مخالفت پیدا ہو گی۔ پریوار میں تناؤ اور الجھنیں رہیں گی۔

کنیا:۔ شروع میں پریوار کی پریشانی اور جھگڑے کا یوگ۔ وقت فضول کے کاموں میں نہ گمائیں۔ لین دین کرتے وقت جلد بازی نہ کریں۔ گزاری لائق دھن ملنے کے ذرائع بنیں گے۔

تلا:۔ کاروبار میں اچانک تبدیلی اور رکاوٹ پڑنے کے اشارے ہیں۔ محنت اور جدوجہد کے بعد ترقی و عزت میں اضافہ۔ آنکھوں میں تکلیف اور چمڑی کے امراض ہونے کا ڈر رہے گا۔

برشچک:۔ ماہ کے شروع میں صحت کچھ خراب رہے گی۔ محنت کرنے پر بھی امید کے مطابق فائیدہ نہیں ہو پائے گا۔ تاریخ ۱۲ کے بعد حالات میں کچھ بہتری ہونے کے یوگ ہیں۔

دھن:۔ کاروبار میں کئی طرح کے اتار چڑھاؤ اور دوسری پریشانیاں رہیں گی۔ جگہ کی تبدیلی کے بھی آثار ہیں۔ عورت اور اولاد کی طرف سے خوشخبری۔ صحت نرم رہے گی۔

مکر:۔ کاروبار میں جدوجہد والے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کسی نزدیکی دوست سے من مٹاؤ پیدا ہو گا۔ مالی الجھنوں کی وجہ سے تشویش رہے گی۔ غصہ کی وجہ سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہونگی۔

کنبھ:۔ کاروبار میں بہت زیادہ محنت کے بعد دھن میں اچھا فائیدہ ہونے کے امکان بنیں گے۔ کسی عزیز دوست سے تکرار کا ڈر۔ عیش وعشرت کے سامان خرچ زیادہ ہونگے۔ زمین وسواری وغیرہ پر خرچ کرنے کا پلان بنیگا۔

مین:۔ کسے نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ کاروبار میں ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔ مگر گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دماغی تناؤ اور پریشانیاں برھیں گی۔ آمدن کم اور اخراجات زیادہ ہونگی۔

# دس گورو صاحبان کی زندگی کے مختصر حالات

## (1) شری گورونانک دیوجی :۔

شری گورونانک دیو جی کا جنم (اوتار) تلونڈی (ضلع شیخوپورہ) جو آجکل پاکستان میں ننکانہ صاحب کہلاتا ہے کارتک شدی پورنماشی کو ۱۵، اپریل سن 1469 عیسوی میں ہوا تھا۔ پتا کے پروہت پنڈت ہردیال نے ان کے پتا کو شروع ہی میں

جنم کنڈلی شری گورونانک دیوجی




بتادیا تھا کہ بالک نانک دیو کی کنڈلی میں گرہوں کے مطابق وہ ایک اوتار پُرکھ ہیں اور لوگ اس کو سچا بادشاہ اور مسیحا پیر تصور کریں گے۔ شروع سے ہی شری گورونانک دیوی جی کا روحانی باتوں کی طرف خاص رجحان تھا۔ دُنیاوی باتوں کی طرف دلچسپی نہ کے برابر تھی۔ کچھ بڑا ہونے پر جب پتا نے اُن کو کچھ دولت دیکر بیوپار کے لئے بھیجا تو انہوں نے وہ دولت غریب سادھوؤں میں بانٹ دی اور سادھو سنتوں کے درمیان زیادہ وقت بتانے لگے۔ ۱۶ سال کی عمر میں ان کی شادی کر دی گئی مگر ان کے روحانی رجحان میں کوئی کمی نہیں آئی۔ تھوڑا عرصہ نوکری کرنے کے بعد وہ فقیر بن کر اپنے شاگرد مردانہ کے ساتھ دور دراز کے سفر پر نکل گئے۔ اپنے فقیری سفر کے دوران انہوں نے خدا سے غفلت رہنے والے گمراہ لوگوں کو دھرم اور محبت کا پیغام دیا اور لوگوں کو بناوٹی زندگی اور ذات پات کے وہم سے اوپر اٹھا کر آپسی بھائی چارے کا اُپدیش دیا۔ ۷ ستمبر ۱۵۳۹ء کو کرتارپور (پاکستان) میں یہ مہان سنت جیوتی جیوت سماگئے۔ شری چند اور لکھمی داس ان کے دو لڑکے ہوئے۔

## (۲) شری گورو انگد یو جی :۔

ان کا جنم مکتسر سے (تین کوس پورب کی جانب) گاؤں متے کی سرائے میں بیساکھ شدی یکم تتھ سن عیسوی ۳۱ مارچ ۱۵۰۴ء کو ہوا تھا۔ یہ شری گورونانک دیو جی کے دیدار (درشن) کرنے شری کرتارپور گئے اور وہاں پر ان کی سیوا اتنی لگن سے کی کہ شری گورونانک دیو جی مہاراج نے گورویائی کی گدی ان کو بخش دی۔ شری گورو انگد یو جی نے شری گورونانک بانی کو گورمکھی زبان کی شکل دی۔ ان کے وقت میں بہت سے لوگ سکھ دھرم میں شامل ہوگئے۔ شری گورو امرداس جی کو گورویائی دیکر چیت شدی چوتھ ۲۹ مارچ ۱۵۵۲ء کو جیوت سماگئے۔

## (۳) گورو امرداس جی :۔

ان کا جنم بیساکھ شدی چودش بکری ۱۵۳۶ یعنی عیسوی ۵ مئی ۱۴۷۹ء کو گاؤں باسر کے ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔ اُن کے پتا کا نام بابا تیج بھان تھا۔ سورج ونشی راجہ دشرتھ کے لڑکے شری بھرت جی کے ونش سے مانے جاتے ہیں۔ شروع سے ہی ان کا رجحان فقیری کی طرف لگتا تھا۔ ۱۲ بار تیرتھ یاترا کے لئے گئے۔ سماج کے کھوکھلے رواجوں کو سدھارنے کی جانب خاص دھیان دیا۔ عورتوں میں رسم ستی کو بند کرکے عورتوں کو دوبارہ شادی کرنے کی اجازت دی۔ گوئندوال میں ایک بڑی باولی بنوائی۔ ۱۵۷۴ء میں شری گورورام داس کو گورو گدی دیکر بھادوں شدی پورنماشی یعنی یکم ستمبر ۱۵۷۴ء کو جوتی جیوت سماگئے۔

## (۴) چوتھی پاتشاہی گورورام داس جی :۔

کا جنم اُتار لاہور (پاکستان) چونا منڈی میں کارتک بدی دوج ۲۴ ستمبر ۱۵۳۴ء کو ہوا تھا۔ ان کے پتا شری ہریداس اور ماتا دیا کور' دونوں پرماتما کے بھگت اور پرویکاری کی مورت تھے۔ لاہور میں اکبر بادشاہ نے ان سے ملاقات کرنے کے بعد ان کے علم سے خوش ہوکر اُن کو زمین دی جس پر انہوں نے ایک بڑا بھاری تالاب بنوا کر شری امرتسر کی بنیاد رکھی۔ بھادوں شدی تیج سن ۱۵۸۱ء یکم ستمبر کو اپنے پتر شری گورو ارجن دیو جی کو گورویائی دے کر جوتی جیوت سماگئے۔

## (۵) پانچویں پاتشاہی گورو ارجن دیو جی :۔

ان کا جنم بیساکھ بدی سمپتی ۱۵ اپریل ۱۵۶۳ء کو گوئندوال ضلع امرتسر میں گورورام داس جی کے گھر میں ہوا تھا۔ گورو ارجن دیو جی سنسکرت اور فارسی زبان کے بڑے عالم تھے۔ ساتھ میں گورمکھی زبان کے بھی بڑے ماہر تھے۔ انہوں نے سکھ دھرم کی بنیاد رکھی اور گورو گرنتھ صاحب کی سچی بانی کا پرکاش کیا شری گرنتھ صاحب کی پرسدھ بانی سکھمنی صاحب، باون اکھری، بارہ ماہ وغیرہ رچنائیں ان کی قوت شاعری اور علم کی قابلیت کو ظاہر کرتی ہیں۔ انہوں نے ڈیرا صاحب اور ہرمندر صاحب کی تعمیر کا کام مکمل کروایا اور ترن

تارن اور کرتار پور شہریوں کی بنیاد رکھی۔ انکی بڑھتی ہوئی مقبولیت کو دیکھ کر ان کے مخالفوں نے وقت کے بادشاہ جہانگیر کے کان بھرنے شروع کر دیئے۔ اس طرح بادشاہ نے ان کو لاہور کے قلعہ میں قید کر دیا۔ انسانیت اور دھرم کے دشمن نے شدید ظلم کرنے کے بعد ۳۰ مئی ۱۶۰۶ء میں ان کو شہید کر دیا۔ ان کی شہادت کی یادگار میں میلہ جوڑ منایا جاتا ہے۔

## (۶) چھٹی پاتشاہی گورو ہر گوبند صاحب :۔

ان کے پتا شری گورو ارجن دیو اور ماتا کا نام شریمتی گنگا تھا۔ ان کا جنم ہاڑبدی یکم ۱۹ جون ۱۵۹۵ء کو وڈالی صاحب ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔ اپنے پتا کی شہادت کے بعد گورو گدی پر بیٹھے۔ اپنے پتا کا بدلہ لینے اور اس وقت کے ظالم حاکموں کو سبق سکھانے کے لئے فوج تیار کر کے بہت بار جنگ کی۔ جہانگیر نے ان کو گوالیار کے قلعہ میں قید کروا دیا۔ وہاں سے رہائی کے بعد انہوں نے صوبیدار پنجاب کو تین دفعہ شکست دی۔ چیت شدی پنچمی کے مطابق ۳ مارچ ۱۶۴۴ء میں وہ جوتی جیوت سمائے۔

## (۷) ساتویں پاتشاہی گورو ہری رائے جی :۔

یہ گورو ہر گوبند صاحب کے پوترے تھے۔ ان کے پتا کا نام بابا گوردتا جی تھے۔ ان کا جنم ۱۶ جنوری ۱۶۳۰ء (ماگھ شدی تر ودشی) کو کیرت پور صاحب میں ہوا تھا۔ ان کی داراشکوہ کے ساتھ بہت دوستی تھی۔ انہوں نے سکھ فوج کی طاقت میں اضافہ کیا اور ظلم کے خلاف جدوجہد کرتے رہے یہ گورو ہری کرشن کو گورو گدی سنبھال کر کارتک بدی نومی (۶، اکتوبر ۱۶۶۱ء) کو کیرت پور صاحب میں جوتی جیوت سماگئے۔

## (۸) گورو ہری کرشن صاحب :۔

اُن کے پتا گورو ہری رائے اور ماتا کا نام بی بی سلھنی تھا۔ ان کا جنم کیرت پور صاحب میں ساون بدی نومی (۷ جولائی ۱۶۵۶ء) کو ہوا تھا۔ یہ ایشور بھگتی پر بہت یقین رکھتے تھے۔ چیت شدی چودش (۳۰ مارچ ۱۶۶۴ء) کو جوتی جیوت سمائے۔

## (۹) گورو تیغ بہادر صاحب :۔

نویں پاتشاہی گورو تیغ بہادر جی کا جنم بیساکھ بدی پنچمی تتھی بکری ۱۶۷۸ء مطابق یکم اپریل ۱۶۲۱ء کو شری امرتسر میں ہوا تھا۔ اُن کے پتا کا نام گورو ہری گوبند صاحب اور ماتا کا نام نانکی جی تھا۔ انہوں نے ہتھیار چلانے کی ٹریننگ اپنے والد صاحب سے لی۔ بچپن سے ہی شری تیغ بہادر دلیر اور دیانتدار تھے۔ چھوٹی عمر میں ہی انہوں نے اپنے پتا کے ساتھ مل کر مغلوں کے خلاف جنگ لڑی۔

کشمیری پنڈتوں کی فریاد پر وہ اپنی سکھ سنگت کے ساتھ دہلی روانہ ہوئے۔ اورنگزیب نے انہیں مسلمان بنانے کی ناکام کوشش کی۔ شاہی حکم کے مطابق انکو مگھر شدی پنچمی تتھی (۱۱ نومبر ۱۶۷۵ء) کو دہلی کے چاندنی چوک میں شہید کر دیا گیا۔ اس طرح گوروؤں کی امر جیوت کو تسلسل قائم رکھتے ہوئے ہندو دھرم کی حفاظت کے لئے بے مثال قربانی کی۔

## (۱۰) دشم پاتشاہی شری گورو گوبند جی :۔

ان کے پتا کا نام گورو تیغ بہادر اور ماتا کا نام ماتا گجری تھا۔ ان کا اوتار (جنم) پٹنا صاحب میں پوہ شدی سپتمی تتھی بکری ۱۷۲۳ء ۲۲ دسمبر ۱۶۶۶ء کو ہوا تھا۔ بچپن میں ہی ان کو تیر کمان اور دوسرے ہتھیار چلانے کا بہت شوق تھا۔ جس وقت ان کے پتا گورو تیغ بہادر کی شہادت ہوئی اور ہندو دھرم کی حفاظت کے لئے سن ۱۶۹۹ء میں یکم بیساکھ کو خالصہ پنتھ کی بنیاد رکھی اور ہر سچے سکھ کو کیس، کرپان، کنگھی، کچھا اور کڑا دھارن کرنا لازمی قرار دیا گیا اور تمباکو اور دیگر نشہ کی چیزوں کے استعمال کی مناہی کی۔ مغل فوج کو جنگ میں کئی بار شکست دی۔ ان کے چار صاحبزادوں میں دو بڑے صاحبزادے چمکور صاحب کی جنگ میں شہید ہوئے جبکہ دو چھوٹے صاحبزادوں کو سرہند میں دیوار میں زندہ چنوا دیا گیا۔ شری گورو گوبند سنگھ جی سچے دیش بھگت، سنت، سپاہی، بہادر اور انوکھی یودھا تھے۔ اس کے ساتھ ہی وہ فارسی اور سنسکرت زبان کے بلند پایہ شاعر بھی تھے۔ ان کی کچھ چنیدہ رچناؤں میں چنڈی دی وار، ظفرنامہ، بچتر ناٹک، جاپ صاحب اکال استوت مشہور ہیں۔ بکرمی ۱۷۶۵ء کارتک شدی پنچمی ۷ اکتوبر ۱۷۰۸ء کو ننددڑا حضور صاحب میں جوتی جیوت سماگئے۔

# علم التاثیرات

## عملیات نقش تعویذات!!

عملیات نقش اور تعویذات کا اثر وقت کے سعد و نحس ہونے اور تاثیرات حروف کے سعد و نحس دیکھنے میں بہت اثر رکھتا ہے عمل پڑھتے وقت یا تعویذ لکھنے کے وقت اس امر کا خیال رکھ لینا چاہئے کہ جو عمل شروع کیا جائے۔ اس میں پہلے ان قاعدوں پر عمل رکھے۔ اس کے بعد اس کا عمل کرنے۔ کیونکہ عملیات نقش اور تعویذات میں ساوات و برو ج اور ترکیب نوشت و خواند کو عجیب تاثیر حاصل ہے۔ جو عمل اور تعویذ وغیرہ اوقات معینہ پر ترکیب میں کسی طرح کا فتور یا بے اعتدالی پائی جائے تو اس کے اثر میں ضرور نقص ہو جاتا ہے۔ جس طرح دوائیوں میں ترکیب کو دخل ہے۔ اسی طرح سے ہر ایک عمل میں سعادت و نحومت کا دارومدار قدرت نے گردش کواکب و بروج نظرات و ترکیب نوشت و خواند پر قائم کر رکھا ہے۔ جس کی تاثیرات وقت کو دیکھ کر اسی کے عامل اپنے مقصد میں فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## ترکیب نقش اور تعویذات

جب کوئی نقش یا تعویذ لکھنا ہو تو لکھنے کے وقت ساعت مذکور میں عطارد یعنی بدھ کی ساعت میں اس کے لئے قلم بنانا مفید ہے اور زحل یعنی سنیچر کی ساعت میں دشمن اور مقدمہ کے واسطے اور قمر یعنی چندرماں کی ساعت میں تسخیر دوستی و ترقی دولت و رزق کے لئے قلم بنا کر لکھنا بہت مفید ہوتا ہے۔ نقش آبی کو سیاہی سے لکھنا چاہئے نقش آتشی کو بھیم سینی کافور اور نیلے رنگ کی سیاہی سے پُر کرنا چاہئے نقش خاکی اشٹ گندھ سے لکھنا چاہئے۔ اور بادی کو سرخ صندل سے لکھنا مفید اور پُر تاثیر ہوتا ہے۔

اشٹ گندھ :۔ سفید چندن۔ لال چندن۔ مشک کافور۔ کیسر۔ اگر۔ تگر اور کستوری اور خس یہ چیزیں ملا کر تعویذ لکھنا بہت مفید ہوتا ہے۔

### ترقی اور بلندی مراتب

| ۱ | ۴۱ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۳ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس نقش کی تاثیر سے عامل تمام سال دُنیاوی مشکلات سے محفوظ ہو کر کاروبار میں ترقی اور ہر کام میں فائدہ اٹھائیگا۔ اس کو اشٹ گندھ سے بھوج پتر پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔

### قرض سے نجات ہو

| ۷۹۵ | ۵ | ۳۹ | ۶۶۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۷ | ۶۷ | ۸۹ | ۶۵ |
|  | ۸۷ | ۶۶ | ۴۵ |

اس نقش کو چاند کے پکش کے شروع میں منگلوار یا اتوار کے دن لکھکر اپنے پاس رکھیں اس نقش کے رکھنے سے روزگار میں ترقی ہوگی اور قرض ادا ہو جائیگا۔

### فتح اور مرتبہ بلندی کے لئے

| ۵ | ۴ | ۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۲ | ۷ | ۵ |
| ۳ | ۹ | ۲ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۴ | ۸ |

جب کوئی مقدمہ یا کسی دشمن سے تکرار رہتا ہو گھاس نقش کو اشٹ گندھ سے بروز منگلوار لکھ کر گلے میں ڈال لیویں کامیابی ہوگی۔

# مفید اور کار آمد جنتر

### سنتان کے لئے

| ۸۱۲ | ۸۱۵ | ۸۱۸ | ۸۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۸۱۰ | ۸۰۶ | ۸۱۱ | ۸۱۶ |
| ۸۰۷ | ۸۲۰ | ۸۱۳ | ۸۱۰ |
| ۸۱۴ | ۸۰۹ | ۸۰۸ | ۸۱۹ |

جب کسی کے ہاں لڑکا نہ ہوتا ہو یا سنتان ہو کر گذر جاتی ہو تو اس نقش کو لال چندن سے لکھ کر حاملہ کی کمر کے ساتھ باندھ دیں۔ مراد پوری ہوگی۔

### راج دربار میں عزت ہوے

| ۵۶ | ۶۲ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۶۰ | ۵۹ |
| ۶۲ | ۵۷ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۵۸ | ۶۱ |

### پردیسی کی واپسی کا جنتر

| ۶۲ | ۶۹ | ۲ | ۶ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۶۸ | ۶۵ |
| ۶۸ | ۶۳ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۶۴ | ۶۷ |

### سرب سدھی جنتر

| ۸۱ | ۹۲ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۸۵ | ۸۴ |
| ۸۷ | ۸۴ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۸۴ | ۸۷ |

### ڈر دور کرنے کا جنتر

| ۳۱ | ۲۸ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۳۵ | ۳۴ |
| ۳۷ | ۳۷ | ۴ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۳۳ | ۳۶ |

### نظر نہ لگنے کا جنتر

| ۷۲ | ۸۱ | ۳۳ | ۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۹۸ | ۸۲ | ۹ | ۱۱ |
| ۲۵ | ۳۷ | ۴۹ | ۵۰ |
| ۴۵ | ۲۷ | ۹ | ۱ |

### بلوان ہونے کا جنتر

| ۷۲ | ۷۹ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۶۲ | ۷۵ |
| ۷۰ | ۷۳ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۷۴ | ۷۷ |

### پیڑا دور ہونے کا جنتر

| ۶۵ | ۷۲ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۶۹ | ۶۸ |
| ۷۱ | ۶۶ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۷۸ | ۶۷ |

### سب کارج سدھ ہوں

| ۸ | ۱۵ | ۲ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۱۱ | ۱۰ |
| ۱۳ | ۹ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۹ | ۱۲ |

### گرہ بھر رکھیا جنتر

| ۲۴۲ | ۲۴۱ | ۲۴۰ | ۲۳۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۸ | ۲۳۷ | ۲۳۶ | ۲۳۵ |
| ۲۳۴ | ۲۳۳ | ۲۳۲ | ۲۳۱ |
| श्रीं | ह्रिं | ल | ह्रिं |

## گمشدہ کا پتہ معلوم کرنا

ایک گھڑا جس پر کوئی کالا داغ نہ ہوے کر اس کے اوپر اور بیچ میں نیچے لکھا ہوا منتر لکھ دیں۔ پھر منتر لکھ دو پھر منتر کو کاغذ پر لکھ کر گھڑے میں ڈال دو۔ اور ساتھ ہی چار پیسے تانبے کے ڈال دیویں۔ گھڑے کو ڈھکنہ دیکر بائیں طرف گھمائیں۔ اور ساتھ یہ منتر پڑھیں۔

| ऐं ایگ | ह्रीं ہریگ | क्लीं کلیگ |
|---|---|---|
| डा ڈا | मुं منہ | चा چا |
| ये یے | वि وی | चे چے |

گمشدہ ہوئے شخص کا نام

"اوم۔ ایگ۔ ہریگ۔ کلیگ۔ چہ۔ منڈا ہی وچے۔ گھڑے کو سات بار گھما کر گھڑے کو علیحدہ رکھ دو۔ سات دن تک ایسا کرنے سے وہ آدمی واپس آجاوےگا۔ یا چٹھی آجائیگی۔ گمشدہ کا نام نیچے لکھیں۔ اس منتر کو سفید کاغذ پر لکھکر چرخے کے ساتھ اُلٹا بھی گھما سکتے ہیں۔

برہم منتر :۔ اوم ہچہ یدکم۔ برہم یہ منتر سب منتروں سے سریشٹ ہے اور یہ ساکھشات دھرم ارتھ کام اور موکھش کا دینے والا ہے اور من کی کامنائیں پورن ہوتی ہیں۔

نوٹ :۔ منتروں کے متعلق زیادہ جانکاری کے لئے ہمارے ہاں سے منتر شکتی کے نام کی کتاب منگوا سکتے ہیں۔ جنرل بک ڈپو جالندھر۔

## فہرست عرس مبارک مسلم اولیاء کرام

| نام بزرگ | مقام | تاریخ ہجری | نام بزرگ | مقام | تاریخ ہجری |
|---|---|---|---|---|---|
| لنگر صاحب | حیدر آباد | ۱۱ر محرم | حضرت امام صاحب | سیالکوٹ | ۱۷ربیع الثانی |
| بھورے میاں | رامپور | ۴ ” | شاہ دولہا دریا | گجرات | 19 ” |
| بابا فرید الدین گنج شکر | پاک پٹن | ۵ ” | نظام الدین | دلی | ۱۵-۱۷ ” |
| شیخ عبد اللہ صاحب | گوالیار | ۲۰ ” | حضرت نیاز احمد | بریلی | 19 ” |
| بابا پھول شاہ | اجمیر | ۲۵ ” | شمس الدین | پانی پت | 19 ” |
| شاہ ولی اللہ | دلی | ۲۵ ” | حبیب اللہ شاہ نقشبندی | فیروز پور | ۱۹-۳۰ ” |
| شاہ جمال | رامپور | ۱-۴ صفر | مولانا ثناء اللہ | پانی پت | یکم رجب |
| غوث پاک | راولپنڈی | ۱۳ ” | خواجہ معین الدین چشتی | اجمیر | ۶-11 ” |
| خواجہ شمس الدین | سیالکوٹ | ۱۳-۱۵ ” | میاں بادشاہ | لاہور | 8 ” |
| عبد الرحیم | دلی | ۱۳ ” | عبد الحکیم | لاہور | 12 ” |
| میاں کالے | دلی | ۱۴ ” | خواجہ شمس الدین | عثمان آباد | 16 ” |
| مراد اللہ | لکھنؤ | ۱۴ ” | شاہجہاں بادشاہ | آگرہ | 16 ” |
| داتا گنج بخش | لاہور | ۲۰ ” | خواجہ ناصر الدین | دلی | ۲شعبان |
| شاہ مینا | لکھنؤ | ۲۲ ” | فضل علی | علی گڑھ | 11 ” |
| علی شاہ | دلی | ۲۲ ” | مولانا پولی | لکھنؤ | ۲۲ ” |
| محمد ابو الحسن | حید آباد | ۲۴ ” | مولانا انوار الحق | لکھنؤ | ۲۶ ” |
| مخدوم شاہ علی | کانپور | ۲۸ ” | اکبر بادشاہ | آگرہ | ۲۷ ” |
| شیخ احمد صاحب | سرہند | ۲۸ ” | بندگی شاہ | سکندر آباد | ۲۹ ” |
| صادق شاہ | کانپور | ۲۸ ” | بو علی شاہ قلندر | پانی پت | ۱۳ر مضان |
| شیخ مجدد الف ثانی | سرہند | ۲۷-۲۹ ” | سید محمد غوث | گوالیار | ۱۴ ” |
| محمد کابل | جلال پور | ۴ربیع الاول | نصیر الدین چراغ | دلی | ۱۵-۱۷ ” |
| میاں شیر محمد | شری پور | ۲ ” | پیر شاہ ولائت | دیوبند | ۲۱ ” |
| رونق بخش | اورنگ آباد | ۶ ” | مولانا فضل الرحمٰن | مراد آباد | ۱۴ ” |
| میاں میر | لاہور | ۷ ” | میاوڈے شاہ | لاہور | ۵ شوال |
| قدیم شریف | آگرہ | 11 ” | شاہ عبد العزیز | دلی | ۷ ” |
| مخدوم علاء الدین صابر | کلیر | ۳-۸ ” | پیر عظمت علی شاہ | دیوبند | ۵-۸ ” |
| شاہ محمد غوث | لاہور | ۱۶ ” | شاہ احمد سرور | مراد آباد | 8 ” |
| شاہ ابو العلی | لاہور | ۱۷ ” | شہید ثالث | آگرہ | 12 ” |
| قطب الدین بختیار | مہرلی دلی | ۱۸ ” | مادھو لال حسین | لاہور | 18 ” |
| خواجہ نظام الدین اولیاؒ | دلی | ۱۷ ” | خوجہ امیر خسرو | دلی | ۱۷-۱۸ ” |
| شاہ جمال | لاہور | ۲ربیع الثانی | کریم اللہ شاہ | بمبئی | 8 ذیقعدہ |
| حافظ علی | مراد آباد | ۳ ” | مہالم شریف | بمبئی | 12 ” |
| حبیب اللہ شاہ | فیروز پور | ۲۹-۳۰ ” | شاہ نظام | اورنگ آباد | 12 ” |
| نظام الدین | دلی | ۲۶ ” | حضرت عبد الخالق | بہاولپور | ۲۸ ” |
| شاہ دریانی | گجرات | 19 ” | حاجی اونجا | کشمیر | ۱۷ ذالحجہ |
| صوفی محمد امام | گڑھ مکتیشور | ۲۳ ” | خلیفہ محمد رمضان | لاہور | ۲۲ ” |
| چشتی صاحب | رامپور | ۲۶ ” | | | تاریخ عیسوی |
| حضرت سد حاجب | گوہاٹ | ۲۶-۲۷ | عرس نیاز احمد شاہ | کرتار پور | ۲۸جون |
| بی بی پاکدامن | لاہور | ۶جمادالثانی | عرس نیاز دو شاہ | کرتار پور | ۱۷اکتوبر |
| مولانا فخر الدین | دلی | ۷ ” | عرس امام ناصر | جالندھر | ۱۳ستمبر |
| محمد علی شاہ | لکھنؤ | ۹ ” | عرس میاداد رباد | پھلور | ۱۰-۱۳ ” |

## مسلم تیوہار کب و کیوں منائے جاتے ہیں

| تیوہار | تاریخ | وجہ |
|---|---|---|
| محرم الحرام | ۱۰ محرم | اس دن امام حسین شہید ہوئے۔ اُنکی یاد میں یہ دن مناتے ہیں |
| چہلم شہید کربلا | ۱۹ صفر | محرم سے ۴۰ ہویں دن کربلا میں جاکر شوک مناتے ہیں۔ |
| آخری چہار شنبہ | صفر کے آخری بدھ | اس دن حضرت محمدؐ بیماری سے صحتیاب ہوئے اور غسل کے بعد فوت ہو گئے۔ |
| عید میلاد النبی | ۱۲ربیع اوّل | اس دن حضرت محمدؐ صاحب پیدا ہوئے۔ |
| بارہ وفات | ” ” | اس دن حضرت محمدؐ صاحب نے دنیا سے رخصت فرما گئے۔ |
| گیارہویں شریف | ۱۱ربیع الثانی | اس دن سید غوث اعظم وفات پائے۔ غریبوں کو کھانا کھلایا جاتا ہے۔ |
| شب معراج | ۲۶رجب | اس دن حضرت محمدؐ اللہ تعالیٰ سے عرش معلےٰ پر ملاقات کی۔ |
| شب برات | ۱۴شعبان | سال بھر کے اچھے کاموں کا عوضانہ ملتا ہے۔ چھٹکارے کی رات |
| جمعتہ الوداع | رمضان | رمضان کے آخری جمعہ کو مسلمان اکھٹے ہو کر نماز ادا کرتے |
| عید الفطر | یکم شوال | رمضان کے روزے ختم ہونے پر یکم شوال کو عید مناتے ہیں |
| عید الضحیٰ | ۱۰ ذالحجہ | حضرت ابراہیم نے حکم خدا پر اپنے بیٹے حضرت اسمٰعیل کی قربانی دی۔ |
| روزے | تمام رمضان | اس مہینے قرآن حضرت محمدؐ پر نازل ہوا۔ یہ مقدس مہینہ ہے |

## قومی میلے اور عرس جموں و کشمیر

| نام | تاریخ | نام | تاریخ |
|---|---|---|---|
| حاجی محمد مراد بخاری | ۱۷ر ذالحجہ | میر سرک صاحب اندرابی | ۵ ” |
| حضر مولانا نعیم الدین | ۱۸ ” | امام موسیٰ علی رضا | ۹ ” |
| حضرت شیخ شہاب الدین | ار محرم | خواجہ نجم الدین احمد کبریٰ | ۱۷ ” |
| میر حیدر لاری تولہ مولا | ۸ر ” | شیخ مخدوم کشمیری | ۲۴ ” |
| یوم عاشورہ | ۱۰ر ” | مولانا احمد رضا خاں | ۲۵ ” |
| بابا نصیب الدین غازی | ۱۲ر ” | عرس حضرت کاکا | ۲۹ ” |
| سید محمد عالی پکھر پورہ | ۱۲-۱۶ ” | شاہ ہمدان کاشمیری | ۶ربیع الاول |
| امام زین العابدین رو | ۱۸ ” | شیخ عبد القادر جیلانی | ۱۱ ” |
| میاں شاہ صاحب قادری | ۱۵ ” | عید میلاد النبیؐ | ۱۲ ” |
| شیخ قمر الدین شیر گڑھی | ۲۴ ” | میر محمد ہمدانی | ۱۷ ” |
| حضرت مخدوم اشرف | ۲۸ ” | شاہ نعمت اللہ قادری | ۲۶ ” |
| شیخ بابا داؤد خاکی رو | ۲ر صفر | وفات سید مظفر شاہ | ۱۰ جمادِ الاول |

# جنتروں منتروں کے ذریعہ دل کا مُراد پانا

پراچین کال میں جو کام دُنیاوی ذرائع سے پورانہ ہوتا تھا۔ ہمارے رشی منی منتروں کے ذریعہ سدھ کر لیا کرتے تھے۔

اپنے آپ میں چھپے ودوانوں کے اکٹھ کا نام ہی منتر ہے (समाष्ट) اور (ठयष्टि) من کی وراث شکتیوں کو عملی شکل دینے کا اہم کام (गुन्तशालि) منتر کرتے ہیں۔ منتروں اور ودوانوں نے منتروں کے انوشٹھان اور ان کی سدھی کیلئے کئی طرح کے اصولوں پر عمل کرنے کی ہدایت کی ہے۔ جن میں اہم یہ ہیں۔

(۱) منتروں کی سدھی کیلئے شبھ سنکلپ 'پختہ ارادہ' اٹوٹ شردھا اور اٹل وشواس کا ہونا ضروری ہے۔

(۲) صاف۔ پوترا اور اکانت استھان۔

(۳) منتر خواہ کسی پرکار کا بھی ہو۔ اُسے گپت رکھنا چاہئے۔

(۴) من کا ایک طرف لگانا اشد ضروری ہے۔ اپنے آدیشیہ کے سوائے دیگر کوئی بھی بات من میں نہیں لانی چاہئے۔

(۵) انوشٹھان کے دنوں میں ساتوک بھوجن کرنا چاہئے۔ ستی 'بھوگ۔ ولاس۔ میتھن وغیرہ کو تیاگ کر برہمچریہ کا پوری طرح پالن کرنا چاہئے۔

(۶) من میں کسی طرح کا شک نہ کریں۔ اگر ممکن ہو تو کسی قابل تانترک یا ودوان سے بھی ضروری مشورہ حاصل کریں۔

مزید جانکاری کیلئے ہماری پستک "منتر شکتی" رہسیہ منگواکر پڑھیں۔

## گربھ رکشک منتر :۔

اتوار اور منگلوار کی شام کو گائے کے گوبر کو ملا کر کاما کشی ماتا کے سامنے دھوپ جلائیں اور اس جلے اور اس جلے وئے گوبر کی راکھ کو لاکر اُس پر نیچے درج کیا گیا منتر تین مرتبہ پڑھ کر اُسے پوتر کریں۔ اُس کے بعد اُس بھسم راکھ کو حاملہ عورت کے جسم پر چھڑک دیں پھر اُس کا حمل برقرار رہے گا۔

''ओं प्रवृवति रूप में शक्ति स्वरूपिणी
मा कामाक्षा देव्यै नम: ही की श्री फद् स्वाहा''

## جنتر (تعویذ) دھارن کرنے کا طریقہ :

۔ کسی اتوار کو صبح سویرے کچھ کھائے بغیر چرچری کی جڑ اکھاڑ لائیں۔

ओं नमो: कामानाय गर्भस्थ सन्तान रक्षा कुरू कु रू फद् स्वाहा

اس منتر کو ۱۰۸ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد تانبہ کے تعویذ میں اس کو ڈال کر ریشم کی کالی ڈوری میں پرو کر حاملہ عورت کے گلے میں ڈال دیں جب تک اولاد نہ ہو تب تک وہ تعویذ عورت کے گلے میں ہی رہے۔

## مفرور آدمی کو واپس بُلانا :۔

ایک کورا گھڑا اور کسورا لے آویں۔ جن پر کوئی نشان نہ ہو۔ گھڑے کے باہر اور کسورے کے اندر مندرجہ ذیل منتر لکھیں۔ اس منتر کو ایک کاغذ پر بھی لکھ کر اسے گھڑے کے اندر ڈال دیں۔ اسکے ساتھ ہی تانبہ کے چار پیسے بھی ڈال دیں۔ پھر گھڑے کو اس کسورے سے ڈھک کر گھڑے کی بائیں طرف سات مرتبہ گھماتے ہوئے نیچے درج منتر پڑھیں

ऐं हीं कलीं डा मुं च धी वि च्चे

اب الگ الگ جگہوں پر سات دن تک کرنے سے مفرور جلد واپس آجائے گا۔

## بیوپار کاروبار میں منافع کے لئے :۔

''ओं नम: भायाय, ओं नम: कामपनाय, ओं अं
क च ट त प य श हीं हीं क्रीं क्रीं ३ श्री फट स्वाहा।''

دیوالی کی رات کو اکانت میں کسی کمرہ میں آسن لگا کر اپنے سامنے دیپوں کی قطار سجا کر مندرجہ بالا منتر کا ۱۰۸ مرتبہ جاپ کریں تو منتر سدھ ہو جائیگا۔ بیوپار کاروبار شروع کرنے سے پیشتر اس منتر کا سات مرتبہ جاپ کریں۔ بیوپار میں ہمیشہ ترقی ہو گی۔

مندرجہ بالا منتر مہاویر جی کا مول منتر ہے۔ اس کی سدھی کا طریقہ ہے کہ سورج طلوع ہوتے پیشتر اُٹھ کر ندی پر جا کر وہاں نہانے کے بعد کھڑے ہو کر اس منتر کا ادائیں کرے۔

ओं हि पवननन्दनाय नम:

اس کے بعد مول منتر کا ۸ مرتبہ جاپ کرتے ہوئے سر پر پانی سے بارہ مرتبہ سرجن کریں۔ پھر دور سے کپڑے پہن کر گنگا یا ندی کنارے بیٹھ کر انگ نیاس کریں۔ اس کا روزانہ ۶۰۰۰ جپ کریں۔ ساتوں دن سورج نکلنے سے لے کر سورج غروب ہونے تک جپ کریں پھر رات کو مہاویر جی کا رودر روپ دکھائی دے گا۔ اور مہاویر جی ڈر خوف سے مکت رہنے کا وردینگے۔

## سنتان پراپتی کے لئے منتر

देवकी सुत गोविनन्द वामुदेव जगत्पते    देहि मे तनयं कृष्णारामाहं शरमंगता

اس منتر کا ایک لاکھ جاپ کریں۔ تل شہد وغیرہ سے ہون کریں روزانہ کم از کم ایک مالا ضرور کرنی چاہئے۔ خاوند بیوی دونوں کو برہم چریہ برت کرنا چاہئے۔ ساتوک بھوجن کریں۔ جھوٹ۔ نندا۔ چغلی۔ حسد وغیرہ سے بچیں۔ زمین پر سوئیں۔ آدمی کو اپنے بال نہ کٹوانے چاہئیں۔ ایک لاکھ منتر کا جاپ پورا ہو جانے کے بعد جپ کے دسویں حصہ کا ہون کریں۔ اور چار برہموں کو ساتوک اور میٹھا بھوجن کروائیں۔ پھر منو کامنا لازمی پوری ہو گی۔

دھن حاصل کرنے کے لئے منتر۔ श्री हों. श्री ओं महालक्ष्म्यै नम:

اس منتر کا ماہ بیساکھ کے سواتی نکشتر کے وقت شروع کرنے پر اس کا ایک لاکھ دس ہزار کی تعداد میں جپ کرنے پر منتر سدھی اوشیہ ہو گی۔ اور دھن کی کمی ختم ہو گی۔

## ملازمت حاصل کرنے کے لئے منتر

ओ. नमो: भगवती पद्मावती रिद्धी सिद्धी दायिनी दु:खदारित्रया
हारिणी श्री श्री ओम नमो: कामनाए हीं हीं फद् स्वाहा

سنیچروار کو شنی دیو کی وِدھی پوروک پوجا کریں۔ اس کے بعد اس منتر کا ایک ہزار جپ پورا کریں۔ تو یہ منتر سدھ ہو جائے گا۔ ملازمت کی تلاش کے لئے روانہ ہونے سے پیشتر اس منتر کا سات مرتبہ جاپ کریں۔ اور چلتے وقت کپلا گائے کو آٹا اور گڑ چٹا کر آگے جائیں تو یقیناً روزگار مل جائے گا۔ ملازمت کے حصول کے لئے الگ منتر تنتر۔

## بھوت پریت کے سایہ والے مریض کے لئے منتر تنتر :۔

ओं पवन पुत्रारा नम:, ओं नम: कामानाय हीं हीं क्रीं क्रीं श्री श्री फद् स्वाहा

اس منتر کو سرسوں لے کر ہاتھ اُلٹا کر کے پڑھیں اور بھوت پریت کے سایہ والے مریض عورت یا مرد کے شریر پر سرسوں پھینکیں۔ یہ منتر تین مرتبہ پڑھ کر سرسوں پھینکیں تو پھر بھوت وغیرہ کا سایہ بھاگ جائے گا۔

## بھوت پریت بھگانے کا ایک منتر :۔

اگر کسی عورت کو بھوت ستاتا ہو تو پوری چوکی کے ساتھ اس عورت کے پاس جا کر لیکن اس سے کچھ ہٹ کر آسن لگائیں اس کے بعد گوگل گھوڑے ناخن اور سوکھی لال مرچیں جلتی ہوئی آگ میں ڈال کر بھوت کھیلنے والی عورت کے ناک کے سامنے رکھ دیں۔ اگر بھوت پھر بھی نہ جائے تو بیت کی پتلی سی چھڑی پر ''ओं नम: सहाय हुं हुं फट'' کے منتر کو تین مرتبہ پڑھیں۔ پھر وہ چھڑی بھوت کے سایہ والی عورت کی پیٹھ پر تین مرتبہ ماریں تو پھر بھوت لازمی نکل جائیگا۔

## حصول ملازمت کے لئے ایک تعویذ

کتے کا ناخن تانبے کے تعویذ میں رکھ کر ریشمی لال دھاگہ سے آدمی کے دائیں بازو پر مضبوطی سے باندھیں لیکن عورت کے بائیں بازو سے باندھ کر جہاں ملازمت کے لئے جگہ خالی ہو اگر وہاں پہنچ کر وآفیسر یا مالک کے پاس جائیں تو کام فوراً بن جائے گا۔

(پنالال جیوتشی)

**قوس (دھن)** (بلحاظ والدہ) ان کے بچے ان سے محبت رکھتے ہیں۔ یہ اوائل عمر میں ہی بچوں کو سوشل اور گھریلو کاموں سے آگاہ کردیتی ہیں، مہربان اور درگزر کرنے والی ہوتی ہیں، گھر کو آرام بناتی ہیں۔
(بلحاظ دوست) دوستی سب کے ساتھ لیکن ملاقات چند سے رکھتی ہیں۔ مہمانوں کو محسوس کرادیتی ہیں کہ وہ اپنے گھر میں ہیں۔
(بلحاظ محبوب) یہ دو شخصوں سے محبت کرتی ہیں یا خوش طبع انسان ہو یا اسے برابر کا درجہ دے۔ یہ گہری محبت میں مبتلا نہیں ہوتیں۔

**جدی (مکر)** (بلحاظ والدہ) بچوں کی بہتری کا کوئی موقعہ ہاتھ سے جانے نہیں دیتیں۔ اطمینان نہ ہو تو تسلی سے نہیں بیٹھتیں، بچوں کی جتنی حفاظت اور پروا کرتی ہیں اتنی محبت نہیں کرتیں۔
(بلحاظ دوست) سچائی اور درگزر کو پسند کرتی ہیں، ہر ایک پسند ہوتا ہے مگر بڑی عمر کے لوگ زیادہ پسند ہوتا ہے جس سے شادی کرتی ہیں، ساری عمر نبھاتی ہیں۔
(بلحاظ محبوب) جب محبت کرتی ہیں تو سب کچھ سپرد کردیتی ہیں۔ شادی کے لئے ذہین آدمی پسند ہوتا ہے جس سے شادی کرتی ہیں، ساری عمر نبھاتی ہیں۔
(ذریعہ معاش) ماڈرن سائنٹیفک شعبہ میں کام "آرکیٹک، فزیشن، جائیداد کے کام۔

**دلو (کنبھ)** (بلحاظ والدہ) بچوں کے بغیر ان کی زندگی نامکمل ہوتی ہے۔ بہت عقلمندی سے پرورش کرتی ہیں اور ان کی عملی تربیت دیتی ہیں۔ البتہ نوجوان بچوں سے مشکلات اٹھاتی ہیں۔
(بلحاظ دوست) جن سے دوستی ہو ان کو گرانے کی کوشش کبھی نہیں کرتیں۔ اگر ان کا دوست ان کو ضدی، آوارہ اور سرکش ہونے کا الزام بھی دے تو دیر کے بعد خیال آتا ہے کہ وہ ٹھیک کہتا تھا۔
(بلحاظ محبوب) ایک معمہ، ایک وقت میں پرجوش دوسرے وقت میں سرد مہر، اشتعال انگیز اور برانگیختہ جذبات، ایسی صورت میں اگر کوئی مرد اسے نہ سمجھ سکے تو اسے الزام نہ دیں۔
(ذریعہ معاش) خزانچی، ذمہ دارانہ کام مالی ذمہ داریاں، غیر متوقع تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں۔

**حوت (مین)** (بلحاظ والدہ) بچوں سے محبت کرتی ہیں۔ ان کے آرام کا خاص خیال رکھتی ہیں۔ بڑی جلدی مضطرب اور پریشان ہوجاتی ہیں۔ اگر بچوں کو تکلیف ہو۔
(بلحاظ دوست) خوشی سے ملتی ہیں، البتہ غیر پسندیدہ الفاظ کو پسند نہیں کرتیں ان کے نزدیکی دوست بھی ان کے متعلق صحیح انداز نہیں لگا سکتے۔
(بلحاظ محبوب) گرم مزاج عورت لیکن غیر ذمہ دار، محبت کی زندگی کو پسند کرتی ہیں۔ جب ان کی طبیعت "ڈل" ہوجاتی ہے تو ان کا محبوب یا خاوند کچھ بھی نہیں کرسکتے۔
(ذریعہ معاش) ہوٹل، تھیٹر۔

# بچوں کا کیریئر

آئندہ زندگی کے کن کاموں اور پیشوں میں کامیابی ہوگی۔

**حمل (میکھ)** سروینگ، آرکیٹک، ایگریکلچر، پروفیشنل اسپورٹ، کمپنی پروموٹنگ، آرمی انجینئر، مشینری وٹولز۔

**ثور (برکھ)** کمرشل آرٹ، تھیٹر، سنیما، میوزک ٹیکسٹائل انڈسٹریز، لگژری ٹریڈ، میوزیکل اشیاء کی ٹریڈ جنرل مرچنٹ، بلڈنگ ٹریڈ، انجینئرنگ، میڈیسن۔

**جوزا (متھن)** پرنٹنگ، پبلشنگ، ایڈورٹائزنگ، ایجوکیشنل، ٹرانسپورٹ، کلرک سیکرٹری، شماریات۔

**سرطان (کرک)** نیوی، ایکسپورٹ ٹریڈ، مائع اشیاء کی تجارت، بلڈنگ، ٹریڈ، کھانے پینے کی اشیاء کی تجارت اسٹیٹ ایجنسی، زراعت، میڈیسن۔

**اسد (سنگھ)** گورنمنٹ سروس، سول سروس، ایڈمنسٹریٹو پوسٹ، میڈیسن، ایجوکیشنل، بینکنگ، انشورنس، لگژری ٹریڈ، انٹرنیشنل انڈسٹریز، جیولر۔

**سنبلہ (کنیا)** ایجوکیشنل و میڈیکل سروس، ٹیکسٹائل، کلاتھ ٹریڈ، ہوٹل، کلرک، ادب صحافت۔ آرکیٹک، آرٹ۔

**میزان (تلا)** کونسلر، ڈپلومیٹک، سرکس، پینٹنگ، کمرشل آرٹ، ایڈورٹائزنگ، انٹرنیشنل انڈسٹری، اسٹیٹ اوکشنر، سیلز مین ٹیچر، لائبریرین۔

**عقرب (برشچک)** فزیالوجسٹ، سیاست، سیکرٹ سروس، ٹیکنیکل انڈسٹریز، انجینئرنگ ٹریڈ، مینوفیکچرر، کیمسٹ، انشورنس، بیورج، نیوی اور پولیس کی ملازمت۔

**قوس (دھن)** گورنمنٹ سروس، فارن سروس، ایجوکیشنل سروس، ایکسپورٹ ٹریڈ، ٹرانسپورٹ انڈسٹریز، شپنگ، ایڈورٹائزنگ، سرجن، صحافت، پبلشنگ۔

**جدی (مکر)** بلڈنگ ٹریڈ، آرکیٹک، انجینئرنگ ٹریڈ، (خصوصاً سول و مائننگ) اکاونٹس، فرنیچر، ایگریکلچر، میڈیسن، فزیشن، قانون (خصوصاً کمپنی لاء)

**دلو (کنبھ)** الیکٹرک وانجینئرنگ، ڈرافٹ مین، ریسرچ ورک لیبارٹری میں، سائنٹیفک کام، ایوی ایشن، فوٹو گرافی، مذہبی اور روحانی علوم، سول سروس، ایئر فورس، پبلشنگ۔

**حوت (مین)** سیلز مین، کیمیکلز ادویہ اور خوراک کی تجارت، اسٹاک ایکسچینج، انشورنس کمپنی، اکاونٹنٹ۔

آپ بھی جو کچھ کر رہے ہیں اس کا جائزہ لیں۔ کیا آپ کا کام آپ کے برج کے مطابق ہے؟ اگر ہے تو ضرور کامیابی ہوگی۔ اگر کام برج کے مطابق نہیں اور کامیاب ہیں تو نوٹ کرلیں اگر آپ کا کام برج کے مطابق ہوتا تو کامیابی اس سے کئی گنا زیادہ ہوتی۔

(صفحہ نمبر 99 سے آگے) : اُسے اعصابی و دماغ سمبندھی شکار ہوتا ہے۔
شکر کشیتر پر کالا بندو ہونے سے آدمی زیادہ شہوت پرست ہوتا ہے اور اس کے کارن بے عزت بھی ہوتا ہے۔ اسے گپت روگ ہوتا ہے۔
منگل کشیتر پر بندو کا نشان ہونے سے لڑائی میں چوٹ لگتی ہے۔ یا مقدمے بازی میں دھن کا ناش ہوتا ہے۔ جیون ریکھا پر کالا بندو ہو تو لمبی بیماری۔ مستک ریکھا پر ہو تو سر میں چوٹ اور سر کا روگ ہوتا ہے۔ ہردے ریکھا پر ہو تو بدنامی۔ پریم سمبندھوں میں مایوسی اور دل کی بیماری ہو سکتی ہے۔ سورج ریکھا پر ہو تو اپنوں سے بچھڑنا۔ سواستھ ریکھا پر ہو تو صحت میں خرابی اور حاسد ہوتا ہے۔ رواہ ریکھا پر ہو تو شادی میں مشکلات پیش آتی ہیں، اور اگر رواہ ہو بھی جائے تو عورت کا چھوڑ کر چلے جانا، عورت کے ہاتھ میں ہو تو خاوند سے بچھڑنا۔ منگل ریکھا پر ہو تو بے حرکت رہنا۔ چندر ریکھا پر ہو تو قسمت میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے۔

نوٹ :۔ بندو اور تلوں کے نشان میں فرق ہوتا ہے۔ بندو۔ سفید۔ کالا۔ لال وغیرہ کئی پرکار کا ہو سکتا ہے۔ کالا بندو (داغ) عام طور پر بُرا اثر ڈالتا ہے، رنگ اور حالات کے مطابق ان کا پھل بھی مختلف پرکار سے ہوتا ہے، اگر ہردے ریکھا پر سفید بندو ہو تو آدمی یا عورت اپنے پریمی کو پانے میں کامیابی حاصل کر لیتے ہیں۔ اگر ایک سے زیادہ ہوں اور ہردے ریکھا کٹی ہوئی ہو تو ایسے لوگ پریم حاصل کرنے میں ناکام اور دُکھی ہوتے ہیں۔ اپنے پریمیوں پر زیادہ یقین رکھنے سے دھوکا کھاتے ہیں۔

ہتھیلی پر تل و چار تل کا نشان جس ریکھا یا گرہ پربت پر ہو گا اس کے نیک پھل کو دوگنا کر دیتا ہے خصوصاً داہنے ہاتھ میں جو کہ مٹھی بند کرنے پر اندر تل پڑ جاتا ہے۔ تو ایسا تل بیشمار دھن دولت دینے والا ہوتا ہے۔ وہ اپنے کل اور حالات کے مطابق ضرور ہی لکشمی پراپت کرتا ہے۔ بائیں ہاتھ میں تو خرچ کی زیادتی کر کے اقتصادی مشکل لا کر پریشان کئے رہتا ہے۔ مرد کے داہنے انگ پر تل کا جو اثر ہوتا ہے وہی اثر استری کے بائیں انگ پر تل ہونے سے ہو گا۔

جس عورت کے ہردے ستھان پر تل ہو تو اُسے خوش نصیب سمجھنا چاہیئے۔ اگر عورت کی بھوؤں کے درمیانی حصہ میں تل کا نشان ہو تو اسے راج پاٹھ (شاہی ٹھاٹھ) کی علامت سمجھنا چاہیئے۔ جس عورت کے بائیں گال پر لال رنگ کا تل ہو تو وہ ہمیشہ اچھا اور سوادشٹ بھوجن پراپت کرتی رہتی ہے، اگر کسی عورت کے خفیہ مقام (گپت ستھان) کے دائیں حصے میں تل ہو تو وہ کسی راجہ کی پتنی ہوتی ہے۔ اگر گپت ستھان پر تل کا نشان ہو تو دکھ درد کا سوچک ہے

ہاتھ۔ کان۔ گال یا گلے کے بائیں طرف کے کسی حصہ میں تل ہو تو ایسی عورت پہلے حمل سے ہی پتر کو جنم دیتی ہے۔

مستک کے بائیں طرف تل ہو تو ایسی عورت بھاگیہ وان خوشحال اور سکھی ہوتی ہے۔ بائیں آنکھ پر تل ہو تو ستی اور پاکدامن ہوتی ہے۔ گال پر تل ہو تو بھوگی عیش و عشرت پسند ہو گی۔ کان پر تل ہو تو لوبھی اور لالچی ہو گی۔ ناک پر تل ہو تو چنچل و شوخ مزاج ہو گی۔ گردن پر ہو تو ایسی عورت حکومت پسند اور عب و راب والی ہو گی، اگر ستین پر تل ہو تو ایسی عورت مردوں کے لئے بہت زیادہ پرکشش ہوتی ہے۔ اس کی سنتان اچھی نکلتی ہے۔

خیر اندیش

پنڈت پنا لال۔ جیوتشی۔ جالندھر شہر۔

# لال کتاب کے مطابق

## عمر کے مختلف حصوں پر گرہوں کے اثرات

لال کتاب کے مطابق ۱۲ سال کے بچے کی قسمت کا کوئی اعتبار بھروسہ نہیں ہوتا۔ (۷۰) سال کے بعد آدمی کی اپنی قسمت کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا اس کا نصیب اس بچوں کے نصیب اس کے بچوں کے نصیب یا خدا کی عنایت پر منحصر رہتا ہے۔ ۳۵ سال میں پورے نوہ گرہ چل کر پورا چکر نیچے لکھے نقشہ پورا کرتے ہیں۔ ہر ایک گرہ کے اثرات کا عرصہ سال صرف اس آدمی کی عمر کے حساب سے دیئے گئے ہیں۔

| نام گرہ | عمر زیر اثر | عمر زیر اثر | عمر زیر اثر |
|---|---|---|---|
| سنیچر | ا سے ۶ سال تک | ۳۶ سے ۴۱ سال | ۷۱ سے ۷۶ سال |
| راہو | ۷ سے ۱۲ سال | ۴۲ سے ۴۷ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال |
| کیتو | ۱۳ سے 15 سال | ۴۸ سے ۵۰ سال | ۸۳ سے ۸۵ سال |
| برہسپت | ۱۶ سے ۲۱ سال | ۵۱ سے ۵۶ سال | ۸۶ سے ۹۱ سال |
| سورج | ۲۲ سے ۲۳ سال | ۵۷ سے ۵۸ سال | ۹۲ سے ۹۳ سال |
| چندرماں | ۲۴ ویں سال | ۵۹ واں سال | ۹۴ ویں سال |
| شکر | ۲۵ سے ۲۷ سال | ۶۰ سے ۶۲ سال | ۹۵ سے ۹۷ سال |
| منگل | ۲۸ سے ۳۳ سال | ۶۳ سے ۶۸ سال | ۹۸ سے ۱۰۳ سال |
| بدھ | ۳۴ سے ۳۵ سال | ۶۹ سے ۷۰ سال | ۱۰۴ سے ۱۰۵ سال |

# علم ہندسہ کے ذریعہ اپنی قسمت معلوم کرنا

جن لوگوں کو اپنی پیدائش کا صحیح وقت، تاریخ یا سن وغیرہ معلوم نہ ہو تو وہ لوگ علم ہندسہ یعنی مول انک کے ذریعہ اپنے مقدر کا حال جان سکتے ہیں۔ نام راس اور نام کے اکھروں کی بنا پر اپنا مول انک جان کر چھپی ہوئی اپنی قوت (گنوں) کا صحیح طرح سے پتا لگایا جاسکتا ہے۔ اسی کے مطابق زندگی میں کامیابی حاصل کرسکتے ہیں۔ مول انک جاننے کے لئے دو تین طریقہ استعمال میں لائے جاتے ہیں ان میں سب سے آسان طریقہ انگریزی زبان کی بنا پر مول انک معلوم کرنا ہے۔

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| S | T | U | V | W | X | Y | Z | R |
| J | K | L | M | N | O | P | Q | I |
| A | B | C | D | E | F | G | H | |

مثال کے طور پر اگر کسی کا نام راکیش کمار ہے تو اس کا مول ہندسہ اس طرح سے ہوگا۔

RAKESH KUMAR

RAKESH = 9+1+2+5+1+8 = 26 = 2+6 = 8

KUMAR = 2+3+4+1+9 = 19 = 1+9 = 10 = 1

مول ہندسہ (انک) 8+1 = 9

اس طرح راکیش کمار کا مول انک (ہندسہ 9 ہوگا) اسی سے اپنے نام کا مول انک جان سکتے ہیں۔

## مول انک (۱) والے شخص

اس ہندسہ کی نمائندگی کرنے والا سورج (آفتاب) ہے۔ یکم ہندسہ والے شخص پکے ارادے، آزاد خیال اور اپنے اصول اور وقار پر قائم رہنے والے ہوتے ہیں۔ اپنے حق کو حاصل کرنے کی خواہش ہوتی ہے کسی دوسرے شخص کی سختی برداشت نہیں کرسکتے ہیں۔ انک یکم والوں کو اتوار، منگلوار، شکروار اور سوموار مبارک دن ہوتے ہیں۔ پیلا اور سنہری رنگ خاص طور پر مفید رہتے ہیں۔ زندگی کے ۱۳۔ ۱۹۔ ۲۲۔ ۲۸۔ ۳۱۔ ۴۹۔ ۵۸ ویں سال خاص اہمیت والے ہوتے ہیں۔ ان اشخاص کو آنکھوں، گلے، خون اور پیٹ وغیرہ امراض کا ڈر رہتا ہے۔

## مول انک دوئم (۲) کا پھل

اس انک کا مالک چندرماں ہے اس انک والے شخص یکم انک والے آدمیوں کی نسبت شانت منترت والے ہوتے ہیں۔ خیالوں میں کھوئے رہنا ادب سے لگاؤ۔ آرٹ اور خوب صورتی کو چاہنے والے اور لکھنے پڑھنے کے کاموں میں دلچسپی رکھنے والے ہوتے ہیں۔ سوموار اور شکروار ان کے لئے خاص مفید ہوں گے۔ سفید رنگ ٹھیک رہے گا۔ زندگی کے ۲۵۔ ۳۱۔ ۳۴۔ ۳۷۔ اور ۴۳ سال میں خاص واقعات پیش آئیں گے۔ انکو سوموار، منگلوار، اور شکروار مبارک ہوں گے۔

## مول انک سوئم (۳) کا پھل

اس انک کا مالک برہسپت ہے اس انک والا شخص دھارمک۔ ایماندار، دیانتدار، دیالو اور دھارمک اور اچھے کام کرنے والا ہوگا۔ ان کے لئے ویروار، اتوار اور سوموار مبارک ہوتے ہیں۔ قانون اور قاعدے کے پکے، اعلےٰ تعلیم محنتی اور رہنمائی کرنے میں ہوشیار ہوتے ہیں۔ ان کے لئے منگلوار، ویروار اور پیلا رنگ اچھا ہے۔ زندگی کے ۳۰۔ ۳۸ اور ۵۷ ویں سال خوش نصیبی والے ہوتے ہیں۔

## مول انک چہارم (۴) کا پھل

اس کا ستارہ منگل ہے، اس انک والے شخص نئی نئی چیزوں کے موجد ہوشیار، محنتی، بلند خیالات، تیز سبھاؤ اور زندگی میں جدوجہد کرنے والے ہوتے ہیں۔ دولت زیادہ جمع نہیں کرپاتے۔ ۴۔ ۱۳۔ ۲۲۔ ۴۰۔ ۵۸ اور ۵۹ ویں سال بھاگیہ میں ترقی کرنے والے ہونگے۔ سنیچر، اتوار اور سوموار شبھ دن ہیں نیلم پتھر خاص مفید رہے گا۔

## مول انک پنچم (۵) کا پھل

اس کا مالک بدھ ہے اس انک والے شخص پھرتی سے کام کرنے والے جلدباز بیوپار اور اپنے کام میں ترقی کرنے والے اور چنچل من کے ہوتے ہیں۔ ہر طرح کے ماحول میں ڈھل جاتے ہیں اہم سال ۱۵۔ ۲۵۔ ۳۴۔ ۴۱۔ ۵۱۔ ۵۷ ہوتے ہیں۔ بدھوار اور شکروار کا دن اور سفید، ہرا رنگ خاص طور سے مفید رہتا ہے۔ پنا پتھر دھارن کرنے سے فائدہ ہوگا۔

## مول انک ششم (۶) کا پھل

اس انک والے شخص سنگیت، فوٹوگرافی، مصوری اور خوبصورتی کو چاہنے والے اصول پسند اور خیالات میں گم رہتے ہیں۔ کسی دوسرے کے ماتحت رہنا پسند نہیں کرتے۔ منگل۔ جمعرات اور جمعہ کے دن اور نیلا گلابی رنگ شبھ ہے۔ اپنی قابلیت سے پیسہ کمانا جانتے ہیں۔ زندگی کے ۱۵۔ ۲۴۔ ۳۳۔ ۴۲ اور ۵۱ ویں سال قسمت کو بدلنے والے ہوتے ہیں۔

## مول انک سپتم (۷) کا پھل

اس انک والے شخص کے نمایاں گرہ چندرماں اور نیپچون ہیں۔ ایسے بھاؤک ردوبدل کرنے کے شوقین نئی نئی جگہوں پر گھومنا پسند کرتے ہیں۔ شتر اور جادو ودیا، آزاد خیالات، وقار والے اور خوبصورت کو جاننے والے ہوتے ہیں عام طور سے مالی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ سوموار، اتوار کے دن اور ہرا رنگ مبارک ہے۔ ۱۶۔ ۲۶۔ ۳۴۔ ۴۲۔ ۵۱ اور ۶۱ ویں سال بھاگیہ میں تبدیلی والے ہوتے ہیں۔

## مول انک ہشتم (۸) کا پھل

اس انک والے شخص کا نمایاں گرہ شنی ہے ایسے اشخاص اپنے میں مگن رہنے والے بیوہار کرنے میں ہوشیار، دُوراندیش بڑے محنتی اور پکے ارادے والے ہوتے ہیں اپنے مقصد کو پورا کرنے کے لئے ہر ممکن ذریعہ (واجب اور ناواجب) کا خیال کئے بنا اپناتے ہیں۔ جدوجہد پسند، دوراندیش اور گہرے علم والے ہوتے ہیں۔ گیس کے روگ سے پریشان ہوں۔ سوموار سنیچروار اور گہرا نیلا رنگ پر خاص طور سے متفق رہتے ہیں۔ زندگی کا ۲۶۔ ۳۳۔ ۳۵۔ ۴۴ اور ۵۳ ویں سال بھاگیہ میں ترقی اور خوشحالی کے ضامن ہوں گے۔

## مول انک نہم (۹) کا پھل

اس انک والے شخص کا نمایاں گرہ منگل ہے۔ یہ شخص صاف گو، خوددار بڑے محنتی۔ تیز مزاج مگر رحمدل ہوتے ہیں۔ تمام زندگی جدوجہد میں گذرتی ہے۔ خون میں خرابی کا اندیشہ رہتا ہے۔ شکروار، منگلوار اور ویروار کے دن مبارک اور لال و گلابی رنگ خاص طور سے موافق ہوتے ہیں۔ گوڑھ تانترک ودیا میں خاص دلچسپی ہوگی۔ زندگی کے ۷۔ ۲۷۔ ۳۱۔ ۳۶۔ ۴۵ اور ۶۳ ویں سال خاص طور پر زندگی میں ترقی لانے والے ہوتے ہیں۔

مزید جانکاری کے لئے انک ودیا (Nemerology) کتاب منگوائیں۔ قیمت۔/40

## آپ کی زندگی اور رنگ

جس طرح رتنوں میں مبارک اور خوشحال بنانے کی خوبی ہوتی ہے۔ اسی طرح کچھ خاص رنگوں کا بھی انسانی زندگی پر ضرور اثر پڑتا ہے۔ یہ سارا نظارہ ہی رنگوں کا ایک میلہ اور خوبصورت چمن ہے۔ پانی جیسی کچھ گنی چنی ہی چند ایک چیزیں ہوں گی جن کا اپنا اصلی رنگ نہ ہو۔ جن جن چیزوں میں ان کو ڈالا یا ملایا جاتا ہے۔ ان ان چیزوں کے رنگ اختیار کر لیتی ہے۔

نظارہ میں چھ رنگ اہم ہیں۔

۱۔ کالا ۲۔ نیلا ۳۔ ہرا ۴۔ پیلا ۵۔ سفید ۶۔ لال ان کے علاوہ کتھئی، گیروا، جامنی وغیرہ رنگ بھی دکھائی دیتے ہیں۔ لیکن یہ سبھی اوپر بتائے ۶ رنگوں میں سے کسی دو رنگوں کا ملا کر تیار کئے جاتے ہیں۔ ہر ایک رنگ کی خوبی کیا ہے اس کے مفصل بیان مندرجہ ذیل ہیں۔

کالا۔ جن کا بھاگیہ انک ۹ ہوگا ان کے لئے کالا رنگ فائدہ مند ہے۔ ایسے آدمیوں کو کالا رنگ کے کپڑے ضرور پہننا چاہئے۔ مبارک تاریخیں ۹، ۱۸ اور ۲۷ ہیں۔ کم سے کم ان تاریخوں پر تو کالے کپڑے ضرور پہنیں۔ کالے رنگ کے پھل کھائیں۔ ۶ انک والے آدمیوں کے ساتھ کسی طرح کا میل نہ رکھیں۔

نیلا۔ جن کا بھاگیہ انک ۳ آتا ہے ان کے لئے نیلا رنگ فائدہ مند ہے نیلا رنگ کا قمیض تو ضرور پہنیں۔ انہیں ۳، ۱۲، ۲۱ اور ۳۰ ان مبارک تاریخوں پر تو نیلے رنگ کے کپڑے ضرور پہننا چاہئے۔ نیلے رنگ کی سیاہی کا استعمال کریں۔ نیلے رنگ کی مٹھائی کھائیں دیوتا کو نیلے رنگ کے پھول چڑھائیں۔ ۹ بھاگیہ انک والے آدمیوں سے میل جول نہ رکھیں ان کو شنی کے رتن کا استعمال کرنا بھی فائدے مند رہے گا۔

ہرا۔ جن کا جنم انک ایک ہے ان کے لئے ہرا رنگ فائدے مند رہے گا۔ ان کی مبارک تاریخ ۱، ۱۰، ۱۹، ۲۸ ہے۔ ان تاریخوں پر ہرے رنگ کے کپڑے ضرور پہنیں۔ ہر تلی بھاجی، ہرے رنگ کے پھل کھائیں۔ ۷ بھاگیہ انک والے آدمیوں کے ساتھ میل جول نہ رکھیں کامیابی حاصل نہیں ہوگی۔ پنا رتن کا استعمال کریں۔ دولت ملے گی اور کاروبار میں برکت ہوگی۔

پیلا۔ جن کا بھاگیہ انک ۴ آتا ہے ان کے لئے پیلا رنگ فائدہ مند ہے۔ پیلے رنگ کے کپڑے پہنیں ۴، ۱۳، ۲۲ ان کی مبارک تاریخیں ہیں۔ ان دنوں پیلے کپڑے ضرور پہنیں۔ جن کے بھاگیہ انک ا ہے ان کے ساتھ میل جول نہ رکھیں۔ پکھراج رتن کا استعمال کریں۔

سفید۔ جن کا بھاگیہ انک ۸ ہے ان کے لئے سفید رنگ فائدہ مند ہے ۸، ۱۷، ۲۶ مبارک تاریخ میں سفید کپڑے ضرور پہنیں۔ دودھ چاول دہی کھائیں اچھدر موتی کی انگوٹھی پہنیں فائدہ ہو۔ جن کا بھاگیہ انک ۵ ہے ان لوگوں سے کسی طرح کا میل ملاپ نہ رکھیں بے عزت ہونا پڑے گا۔ انگوٹھی کے استعمال سے بڑاپن اور دھن بھی ملے گا۔

## آپ کا بھاگیہ (نصیب) کب طلوع ہوگا؟

۱۔ بھاگیہ کا مالک دھن بھاؤ میں خزانے کے گھر کا مالک بھاگیہ کے خانے میں گیا ہو تو ۳۲ ویں سال کے بعد بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۲۔ بھاگیہ کا مالک بھاگیہ کے خانہ میں ہو۔ اور بدھ پراوچیہ راشی میں گیا ہو تو ۳۶ ویں سال کے بعد بھاگیہ کا طلوع ہوگا۔

۳۔ برہسپت بھاگیہ کہ مقام میں گیا ہوا ہے اور اس کا مالک کا کیندر (۱، ۴، ۷، ۱۰) میں ہو تو ۳۰ ویں سال میں بھاگیہ کا طلوع ہوگا۔

۴۔ بھاگیہ کا مالک سورج ہو تو ۲۲ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۵۔ بھاگیہ کا مالک چندرماں ہو تو ۲۴ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۶۔ بھاگیہ کا مالک منگل ہو تو ۲۸ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۷۔ بھاگیہ کا مالک بدھ ہو تو ۳۲ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۸۔ بھاگیہ کا مالک برہسپت ہو تو ۱۶ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۹۔ بھاگیہ کا مالک شکر ہو تو ۲۵ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۱۰۔ بھاگیہ کا مالک سنیچر ہو تو ۳۶ ویں سال میں بھاگیہ طلوع ہوگا۔

۱۱۔ بھاگیہ کا مالک راہو ہو تو ۴۲ ویں سال مین بھاگیہ طلوع ہوگا۔

نوٹ۔ اوپر لکھے یوگوں کے علاوہ اپنی دشا۔ انتر دشا اور گوچر گرہوں کا خیال بھی کر لینا چاہئے۔

# گرھوں کے متعلق قرآن کی حالت

جب کوئی گرہ دوسرے گرہ سے ملاپ سمبندھ ایک گہر میں ایک انش وایک کلاوایک بکلا پر کرے تو اس کو قران کہتے ہیں۔ ایسے حالت میں انکا بل آپس میں مل کر ایک خاص اثر پیدا کرتا ہے۔ جیسا کہ دوائی یا کوئی اور چیز جدا جدا ہوں تو انکا اثر جدا جدا اور کمتر ہوتا ہے۔ مگر جب انکو ملا کر یکجان کر دیا جاوے تو پہر انکا ایک خاص اثر پیدا ہو جاتا ہے۔ مثلاً گندھک۔ شورہ، کوئلہ۔ جدا جدا ہوں تو کوئی طاقت نہیں رکھتے ہیں۔ لیکن جب انکو ملا کر یکجان کیا جاوے تو پہر بارود بن جاتا ہے۔ اس میں ایک طاقت پیدا ہو جاتی ہی۔ اسی طرح جب قدرتاً گرہوں کا آپس میں سمبندھ ہو جاتا ہے تو ایک خاص اثر دکھلاتے ہیں۔

## قران دو گرھون کا

۱۔ سورج چاند کا قران ہو۔ تو سخت مزاج، غصہ والا، لالچی اور معمولی روزگار ہو۔ کاریگر

۲۔ سورج منگل کا قران ہو تو دلاور، غصہ ور، پاپی، بلوان اوروں کا دبانیوالا سخت اور بدکلام، مہتر۔

۳۔ سورج بدھ کا قران ہو۔ تو عقلمند، دانا، ہوشیار، رزق دولت سے آسودہ ہو۔

۴۔ سورج، برہسپت کا قران ہو۔ تو عقلمند، دانا، ہوشیار، رزق دولت سے آسودہ ہو۔

۵۔ سورج شکر کا قران ہو تو بہادر دلیر، شائق، رنگ راگ فن دستکاری میں ہوشیار، عورت کا تابعدار۔

۶۔ سورج سنیچر کا قران ہو۔ تو لین دین میں ہوشیار۔ بیوپار میں لائق ہر ایک چیز اچھی بری کو بمثل صراف کے پہچاننے والا۔

۷۔ چاند منگل کا قران ہو۔ جنگجو، سخت پاپی۔ جھوٹھ بولنے والا۔ چغلخور، بیمار ہو۔

۸۔ چاند، بدھ کا قران ہو، تو رحم دل سخی، دہرماتما، دولتمند، بدھوان ہو دانا۔

۹۔ چاند برہسپت کا قران ہو تو دولتمند شبھ کام کرنے والا خاندان میں معزز اور ہر ایک کو سہارہ دینے والا۔ خاندان کے لوگ اسکا حکم مانیں۔

۱۰۔ چاند شکر کا قران ہو تو دانا، اور ہر ایک کام میں عقل اسکی لائق عاج اور مشورہ کے ہو۔ لیکن عیاش ہو۔

۱۱۔ چاند۔ سنیچر کا قران ہو تو اچھے کام کرنیوالا۔ عام کا خیر خواہ۔

۱۲۔ منگل۔ بدھ کا قران ہو تو بہادر۔ دلاور۔ کھیل اور لڑائی میں پہلوان ہو۔ قبیلہ پرور

۱۳۔ منگل برہسپت کا قران ہو۔ تو خاندان کا پرورش کرنے والا بلند مراتب، معزز بہادر۔ دلاور ہو۔

۱۴۔ منگل شکر کا قران ہو۔ تو فکر مند بے قرار ہمیشہ اندیشہ اور پریشانی میں رہے۔ جھوٹھ بولنے والا لیکن دشمن پر فتح پاوے۔ شائق عورت غیر۔

۱۵۔ ثانی، منگل، شکر کا قران ہو۔ تو حیران و پریشان رہے۔

۱۶۔ بدھ شکر کا قران ہو تو معزز نامور خاندان میں سردار دانا، دستکار، اور کئی ہنر جانتا ہو۔ میٹھی زبان۔

۱۷۔ بدھ سنیچر کا قران ہو ہمیشہ خوشحال۔ قبیلہ کو پالنے والا، احسان اور مروت کرنے والا، لیکن ڈبلا دغاباز، جھوٹ بولنے والا۔

۱۸۔ برہسپت، شکر کا قران ہو تو خوشحال صاحب اولاد دولتمند عالم فاضل لکچرار، بلند آواز۔

۱۹۔ برہسپت سنیچر کا قران ہو۔ تو ہر طرح آسودہ خوش خورم اور بہت بولنے والا ہو۔ اور مضبوط۔

۲۰۔ شکر سنیچر کا قران ہوں۔ تو نقشہ اور تصویروں کے کام میں ہوشیار آسودہ حال ہمیشہ عزت اور خوشی میں زمانہ بسر کرے۔ دولتمند اور جواہری ہو۔ عورت مضبوط ہو۔

## قران تین گرھون کا

۲۱۔ سورج۔ چاند۔ بدھ کا قران بڑے مشکل کام بہم پہنچانے والا۔ دلاور، ہوشیار۔ لوگ اسکا خوف مانیں۔ سواریوں کا شائق۔

۲۲۔ سورج۔ چاند۔ برہسپت۔ کا قران ہو۔ روزگار ملازمت سفر زیادہ۔ ہوشیار۔

۲۳۔ سورج۔ چاند۔ شکر۔ کا قران ہو بے روزگار۔ گذارہ سے تنگ اوروں کے آسرا پر گذارہ کرے۔

۲۴۔ سورج۔ چاند۔ سنیچر کا قران ہو تو نادار گذارہ سے تنگ پریشان خاطر۔

۲۵۔ سورج۔ منگل بدھ کا قران ہو تو رنج اولاد ملک پھرنے والا فن جادوگری میں واقفیت رکھتا ہو۔
۲۶۔ سورج۔ منگل۔ برہسپت کا قران ہو۔ تو افسر یا عہدہ و لشکر دانا، دولتمند سخت کلام
۲۷۔ سورج۔ منگل۔ شکر۔ کا قران ہو تو دولتمند ہوشیار سخی لوگوں پر احسان اور مہربانی کرنے والا۔
۲۸۔ سورج۔ منگل۔ سنیچر کا قران ہو۔ ہر ایک نااتفاقی۔ جھگڑا۔ تکرار۔ بیمار پریشان عاجزی سے زمانہ بسر کرے۔
۲۹۔ سورج۔ بدھ۔ برہست کا قران ہو تو بڑے عقل والا۔ امیر۔ دولتمند۔ معزز۔ نامور۔ لیکن آنکھوں مین کوئی روگ پیدا ہو۔
۳۰۔ سورج۔ بدھ۔ سنیچر کا قران ہو۔ تو کمزور بزدل۔ عورت مشکل سمبندھیوں سے بدسلوکی۔
۳۱۔ سورج۔ برہسپت۔ شکر کا قران ہو۔ تو بے عقل بدسلوک بدروزگار۔ بدنام۔
۳۲۔ سورج۔ برہسپت۔ سنیچر کا قران ہو تو نامور۔ معزز اچھے کام کرنے والا۔ رحمدل۔ عورت اولاد سے خوشحال
۳۳۔ سورج۔ شکر۔ سنیچر کا قران ہو۔ بدنام۔ بدکار۔ بے روزگار۔ عشق انگیز کہانیوں میں مست۔
۳۴۔ چاند۔ منگل۔ بدھ کا قران ہو بدنام۔ بیکار۔ بیقدر۔ احسان اور مروت نہ جاننے والا۔
۳۵۔ چاند منگل۔ برہسپت کا قران ہو۔ خوش شکل۔ بدکار عیاش۔ چور، فسادی۔ جھوٹ۔ بدعہد۔ دھوکہ دینے والا۔
۳۶۔ چاند۔ منگل۔ شکر کا قران ہو۔ بیکار۔ گذارہ سے تنگ اولاد کا رنج۔ عورت نالائق۔ نافرمانبردار۔
۳۷۔ چاند۔ منگل۔ سنیچر۔ کا قران ہو۔ بدنام۔ زناکارہ۔ روزگار بچپن میں ماتا کی موت۔ رنج تکلیف۔
۳۸۔ چاند۔ برہسپت۔ بدھ کا قران ہو۔ صاحب علم۔ خوش حال خوش قسمت نامور۔ نیک نام
۳۹۔ چاند۔ بدھ۔ شکر۔ کا قران ہو۔ ودوان۔ لالچی۔ ہوشیار۔ روپیہ کمانے میں صبح و شام سرگرداں ہو۔
۴۰۔ چاند۔ بدھ۔ سنیچر کا قران ہو۔ تو بڑا دانا اور خوشحال۔ نامور معزز۔
۴۱۔ چاند۔ برہسپت۔ شکر کا قران ہو۔ تو بلند اقبال اور خوش بخت ہو۔
۴۲۔ چاند برہسپت سنیچر کا قران ہو تو یقین پہونچانے والا۔ نامور معزز۔ راجدربار میں قدر منزلت ہو۔ جادوگری کا شائق۔
۴۳۔ چاند۔ شکر۔ سنیچر کا قران ہو۔ عالم فاضل پنڈت بیدوں تک تعلیم دہراتماں۔ پرہیزگار۔
۴۴۔ منگل۔ بدھ۔ برہسپت کا قران قبیلہ پرور۔ خاندان میں سردار اور کل دیپک ہو۔ اچھے سخنوں اور شروں کا پیارا۔
۴۵۔ منگل بدھ۔ شکر۔ کا قران ہو۔ دبلا بدن تھوڑا بولنے والا رزق دولت سے آسودہ۔
۴۶۔ منگل۔ بدھ۔ سنیچر کا قران ہو۔ تو ادھرمی۔ پاپی۔ دبلا لوگوں کے سندیسہ اور خط خبر و پہونچانے والا۔
۴۷۔ منگل۔ شکر۔ برہسپت کا قران ہو تو بڑے مرتبہ اور منصب والا۔ اولاد و استری سے خوشحال معزز نیکنام۔ دلاور۔
۴۸۔ منگل۔ برہسپت۔ سنیچر کا قران ہو کمینہ روزگار بے رحم۔ ظالم طبیعت بدعہد۔ اپنے اقرار اور وعدہ سے پھر جاوے۔
۴۹۔ منگل۔ سنیچر۔ شکر کا قران ہو۔ ہمیشہ سفر۔ عورت نافرمان اور لڑائی کرنے والی۔
۵۰۔ بدھ۔ برہسپت شکر کا قران ہو۔ تو نامور معزز بڑے قد والا دشمنوں کا قائل۔
۵۱۔ بدھ۔ برہسپت سنیچر کا قران ہو۔ تو امیر صاحب جائیداد۔ زمین مکان سے خوشحال۔ نیک نام اچھے کام۔
۵۲۔ بدھ۔ شکر۔ سنیچر کا قران ہو۔ تو بدکار دھوکہ دینے والا۔ تیز زباں بے اعتبار۔ بے قدر۔ بدنام۔
۵۳۔ برہسپت۔ شکر سنیچر کا قران ہو۔ تو گو غریب یا کمینہ یا بے نشان خاندان اور گھر میں جنم ہو تب بھی نامور۔ بڑے اقبال والا۔ راجہ یا امیر ہو۔

## چار یا چار سے زیادہ گرہوں کا قران

۵۴۔ چار یا چار سے زیادہ گرہ کیندر۔ یا ترکوں میں ہوں تو شاہد و یا فقیر یا فقیروں کے فرقہ میں شامل ہوتا ہے۔
سورج۔ بلون ہو۔ تو گیر بستر دہاری س تپسی ہو۔
چاند۔ بلوان ہو۔ تو کھپر دہاری ہو۔
منگل بلوان ہو۔ تو کپالی ہو۔
بدھ بلوان ہو۔ تو ودوان اور ڈنڈی سنیاسی و۔
برہسپت بلوان ہو۔ تو جتی ہو۔ شکر بلوان ہو۔ تو چکر دہاری ہو۔ سنیچر بلوان ہو تو رانگس ہو۔

# فائیدہ مند ٹوٹکے

۱۔ اگر پاؤں کی انگلیاں گلنے لگیں تو سرسوں کا تیل ملا کر اُوپر مہندی چھڑک دیں اور رات کو لگا دیں۔

۲۔ مسوڑھوں کے پھولنے پر تین ماشہ سونٹھ کو ہر دن دن میں ایک بار پانی کے ساتھ چار دن کھانے سے آرام آجاتا ہے۔

۳۔ ہیضے کے لئے لیمن کا رس اور پیاز کا عرق برابر ملا کر ایک تولہ فی گھنٹہ لینے سے ہیضہ ٹھیک ہو جاتا ہے۔

۴۔ تلسی کے پتوں کا رس ۵ یا ۱۰ بوندیں ہر روز تھوڑے سے پانی میں ملا کر پلانے سے بچوں کی ہڈیاں مضبوط ہوتی ہیں۔

۵۔ تلسی کے پتوں کو پیس کر لگانے سے بواسیر سے راحت ملتی ہے۔

۶۔ درد کی جگہ پر تلسی کے پتے رگڑنے سے درد کو فائدہ ہوتا ہے۔

۷۔ یادداشت کے لئے۔ رومی مستی اور شکر برابر لے کر باریک کر لیویں۔ دونوں وقت ۶،۶ ماشہ استعمال کریں۔ یادداشت تیز ہو گی۔

۸۔ سوتے میں ڈرنا۔ بچے کے سرہانے کپڑے میں پھٹکڑی کی ڈالی باندھ کر رکھ دیں تو رات کے وقت ڈر نہ لگے گا۔

۹۔ یادداشت بڑھانے کے لئے ایک اور ٹوٹکا۔ بادام گری ۱۰۰ گرام اور سونف ۱۰۰ گرام۔ دونوں کو باریک کوٹ پیس کر رکھیں۔ ہر روز رات کو سوتے وقت پانی کے ساتھ ۱۰ گرام لیں۔ سردرد دماغی کمزوری دور کرنے اور نظر تیز کرنے کے لئے مفید ہے۔

## بیوپار میں کامیابی کے لئے مسلم جنتر

اس جنتر کو نئے چاند کی جمعرات کو شروع کر کے یکصد جنتر روزانہ لکھ کر ان کی آٹے کی گولیاں بنا کر مچھلیوں والے پانی (تالاب۔ نہر۔ دریا وغیرہ) میں ڈالدیں۔ لگاتار ۴۰ روز یہ سلسلہ بلا ناغہ جاری رکھیں۔ جنتر سدھ ہو جائیگا۔ اس جنتر کو شبھ مہورت میں چار الگ۔ الگ کاغذوں پر لکھ کر گتوں پر چپکا کر آفس یا دکان کے چاروں کونوں میں دری یا کالین کے نیچے محفوظ طریقہ سے دھوپ دیکر کے رکھ دیں۔ ایک ہفتہ کے اندر بیوپار میں حیران کن اضافہ ہو جائے گا یہ تجربہ شدہ ہے۔

۷۸۶

| ۵۶۰ | ۵۵۵ | ۵۶۲ |
|---|---|---|
| ۵۶۱ | ۵۵۹ | ۵۵۶ |
| ۵۵۶ | ۵۶۳ | ۵۵۸ |

خیر اندیش پنڈت پنا لال جیوتشی جالندھر

نیا سمت ۲۰۵۹ بکری ۱۳ اپریل ۲۰۰۲ء سنیچر وار سے شروع ہو رہا ہے۔ اسکے متعلق والور ہیمپٹن انگلینڈ (.U.K) سے ہمارے مہربان دوست شری سوہن سنگھ جی نے اپنے دل کے اُدگار روانہ کئے ہیں۔

## نئے سمت دی لکھ لکھ بدھائی ہووے

نئے سمت دی لکھ لکھ بدھائی ہووے
پربھو انگ سنگ سدا سہائی ہووے
نیا سمت تندرستی بخشے کل نر ناراں نو
سدا خوشیاں ریوے سب دیا پرواراں نو
مُلا پنڈت پانڈے پادری کل گورگرنتھی بھائی
سارے دیشاں وچ پربھو دے درباراں نوں
نئے سمت دی لکھ لکھ بدھائی ہووے........
نکے نیانے جوان بزرگ سیانے امیر غریب
دنیا وچ رہندے وڈے چھوٹے کل نر ناراں نو
ہٹیاں والے منڈیاں والے ملوں والے شہر
پنڈ گاؤں نگر کھیڑے کماں والے زمیداراں نوں
اسکو کالج، یونیورسٹی وچ پڑھنے والے
گیت کار گانے والے کوی کو تیر ہنسانے والیوں نوں
جادو منتر تنتر چلانے والے سب اپنے پیاراں نوں
نیا سمت تندرستی بخشے کل نر ناراں نوں
پٹواری اور تحصیلدار ڈپٹی کمشنر گورنر
ایم پرائم منسٹر پارلیمنٹ دے وزیراں دے پرواراں نوں
کھ منتریاں دی سرکار عہدیدار پنڈاں دے ذیلدار
سرپنچ نمبردار چوکی داراں دے پرداراں نوں
راشٹرپتی ملکی انگلینڈ دی کل سرکاراں نوں
نئے سمت دی لکھ لکھ بدھائی ہووے
(۲) منشی کلرک وکیل کچہری دے جج صاب
اور افیسر نوکر جیلی قیدی کل پہریداراں نوں
نئے سمت دی لکھ بدھائی ہووے
چھوٹے وڈے ندی نالے دنیا من دی ایناں دھار مک دریاں نوں
چھوٹے وڈے پہاڑ سب تو وڈے سمندر دیوتے خارے نوں
دنیا تر سے ان پڑھ ایناں دے دیداراں
نیا سمت تندرستی بخشے کل نر ناراں نو
سدا خوشیاں دیوے سب دنیا دے پرواروں نو

دعاگو سوہن سنگھ ان پڑھ

Sohan Singh Anparh
15.Phoenex St., Wolverhapton
Englnad (UK) 01902-336739

# پنڈت پنّالال جیوتشی کو جیوتش سمراٹ کے خطاب سے نوازا گیا



ڈاکٹر گوسوامی لال جی کی برسی و شری گیتا جینتی کے مُقدس و مُبارک موقع پر شنکر آشرم نئی دلّی میں اکھِل بھارتیہ جیوتِش سنستھان کے زیرِ اہتمام منعقدہ جیوتش سمیلن میں پنڈت پنّالال جیوتشی ایم۔ اے (مُصنف مُفیدِ عالم جنتری و پنچانگ دیواکر ہندی گورمکھی) کے علمِ جیوتش میں تحقیق و ترقی کے لئے نمایاں کام کو سراہتے ہوئے سابق مرکزی وزیر برائے اطلاعات و نشریات شریمتی سشما سوراج نے یکم دسمبر ۱۹۹۵ء کو "جیوتش سمراٹ" کے خطاب سے سرفراز کیا۔

سمیلن کی رسمِ افتتاح جگت گورو سوامی شنکراچاریہ (پریاگ پیٹھ) نے ادا کی۔ اس کے علاوہ حاضرین میں دیگر حاضرین کے علاوہ ۱۰۰۸ سوامی کیلاشانند جی مہاراج، جیوتشی وینی مادھو گوسوامی، نامور جیوتشی، صحافی، اور ممبرانِ پارلیمنٹ نے بھی شرکت کی۔

اس سمیلن کے کچھ عرصہ بعد بتاریخ ۲۳ دسمبر کو اکھِل بھارتیہ جیوتش سمیلن نے پنڈت پنّالال مصنف مُفید عالم جنتری۔ پنچانگ دیواکر ہندی گورمکھی کو گولڈ میڈل (طلائی تمغہ) اور اعزاز کی سند عطا کی گئی۔

